اُردو

حصہ سوئم

# حیاۃ الصحابہ رضی اللہ عنہم

تالیف

حضرت مولانا محمد یوسف کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

حضرت مولانا محمد احسان الحق

شمع بک ایجنسی
یوسف مارکیٹ ۰ غزنی سٹریٹ ۰ اردو بازار ۰ لاہور
Ph: 042-7232132

نام کتاب .................. حیاۃ الصحابہ رضی اللہ عنہم اردو

مصنف .................. حضرت مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ

مترجم .................. حضرت مولانا محمد احسان الحق

باہتمام .................. صابر حسین

مطبع .................. ریاض شہباز پریس لاہور

ناشر .................. شمع بک ایجنسی

یوسف مارکیٹ غزنی سٹریٹ

اردو بازار لاہور۔فون 7232132

# فہرست مضامین


صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح غیب پر ایمان لایا کرتے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی خبروں کے مقابلہ میں فانی لذتوں، انسانی مشاہدوں، وقتی محسوسات اور مادی تجربوں کو چھوڑ دیتے تھے اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا انہوں نے غیبی امور کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا تھا اور اپنے مشاہدات کو وہ جھٹلا دیا کرتے تھے۔ ۱۹

- ایمان کی عظمت ۱۹
- ایمان کی مجلسیں ۲۷
- ایمان تازہ کرنا ۲۸
- اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بات کو سچا ماننا اور اس کے مقابلہ میں انسانی تجربات اور اپنے مشاہدات کو غلط سمجھنا ۲۸
- ایمان کی حقیقت اور اس کا کمال ۴۱
- اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات پر ایمان لانا ۴۴
- فرشتوں پر ایمان لانا ۵۲
- تقدیر پر ایمان لانا ۵۴
- قیامت کی نشانیوں پر ایمان لانا ۵۹
- قبر اور عالم برزخ میں جو کچھ ہوتا ہے اس پر ایمان لانا ۶۰
- آخرت پر ایمان لانا ۶۵
- قیامت کے دن جو کچھ ہوگا اس پر ایمان لانا ۶۷
- شفاعت پر ایمان لانا ۷۲
- جنت اور جہنم پر ایمان لانا ۷۶

| | |
|---|---|
| اللہ تعالیٰ کے وعدوں پر یقین | ۹۰ |
| اللہ کے رسول ﷺ نے جن چیزوں کی خبر دی ہے ان پر یقین کرنا | ۹۴ |
| اعمال کا بدلہ ملنے کا یقین | ۱۰۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ایمان کی پختگی | ۱۰۹ |
| نبی کریم ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح مسجدوں میں نمازوں کے لیے جمع ہوتے تھے خود انہیں نمازوں کا کتنا شوق تھا اور دوسروں کو نماز کی کتنی ترغیب دیتے تھے اور نمازوں کے اوقات کے بدلنے سے وہ یہ سمجھتے تھے کہ ہمارا اصل کام ایک حکم خداوندی سے دوسرے حکم میں اور ایک عمل صالح سے دوسرے عمل میں لگنا ہے اور انہیں ان اعمال کا حکم دیا جاتا تھا کہ وہ ایمان اور ایمانی صفات کو پکا کریں۔ علم اور علم والے اعمال کو پھیلائیں اور اللہ کے ذکر کو زندہ کریں اور دعا کو اور اس کی قبولیت کی شرائط کو قائم کریں چنانچہ وہ کس طرح سے ان اعمال کی وجہ سے اپنے دنیاوی مشاغل کو چھوڑ دیا کرتے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ انہیں ظاہری شکلوں کی طرف کوئی توجہ نہیں ہے بلکہ وہ تو اس ذات سے براہ راست فائدہ حاصل کرتے ہیں جو تمام چیزوں اور شکلوں کو پیدا کرنے والی اور ان میں تصرف کرنے والی ہے۔ | ۱۲۱ |
| نبی کریم ﷺ کا نماز کی ترغیب دینا | ۱۲۲ |
| حضور ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نماز کی ترغیب دینا | ۱۲۶ |
| نبی کریم ﷺ کا نماز کا شوق اور نماز کا بہت زیادہ اہتمام | ۱۲۹ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کا نماز کا شوق اور اس کا بہت زیادہ اہتمام | ۱۳۵ |
| مسجدیں بنانا | ۱۴۰ |
| مسجدوں کو پاک صاف رکھنا | ۱۴۵ |
| مساجد کی طرف پیدل چلنا | ۱۴۵ |
| مسجدیں کیوں بنائی گئیں اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ان میں کون سے اعمال کرتے تھے | ۱۴۸ |
| حضور ﷺ اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کن باتوں کو مسجد میں اچھا نہیں سمجھتے تھے | ۱۵۵ |




| | |
|---|---|
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کا اذان کا اہتمام کرنا | ۱۵۹ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نماز کا انتظار کرنا | ۱۶۴ |
| نماز باجماعت کی تاکید اور اس کا اہتمام | ۱۶۶ |
| صفوں کو سیدھا کرنا اور ان کی ترتیب بنانا | ۱۷۰ |
| امام کا اقامت کے بعد مسلمانوں کی ضروریات میں مشغول ہونا | ۱۷۴ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں امامت اور اقتداء | ۱۷۵ |
| حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نماز میں رونا | ۱۸۴ |
| نماز میں خشوع وخضوع | ۱۸۵ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مؤکدہ سنتوں کا اہتمام فرمانا | ۱۸۶ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا مؤکدہ سنتوں کا اہتمام کرنا | ۱۸۹ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا تہجد کی نماز کا اہتمام کرنا | ۱۹۱ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا سورج نکلنے سے لے کر زوال تک کے وقت کے درمیان نوافل کا اہتمام کرنا | ۱۹۶ |
| ظہر اور عصر کے درمیان نوافل کا اہتمام | ۱۹۸ |
| مغرب اور عشاء کے درمیان نوافل کا اہتمام | ۱۹۸ |
| گھر میں داخل ہوتے وقت اور نکلتے وقت نوافل کا اہتمام | ۱۹۹ |
| تراویح کی نماز | ۲۰۰ |
| صلوٰۃ التوبہ | ۲۰۲ |
| صلوٰۃ الحاجہ | ۲۰۲ |
| حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح علم الٰہی حاصل کرنے کا شوق رکھتے تھے اور دوسروں کو اس کی ترغیب دیتے تھے اور علم الٰہی میں جو ایمان وعمل ہیں ان کو کس طرح خود سیکھتے اور دوسروں کو سکھاتے تھے اور سفر وحضر، خوشحالی اور تنگ حالی ہر حال میں کس طرح علم الٰہی کے سیکھنے سکھانے میں لگتے تھے اور کس طرح مدینہ منورہ علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ وتحیۃ میں آنے والے مہمانوں کو | |

| | |
|---|---|
| سکھانے کا اہتمام کرتے تھے اور کس طرح علم، جہاد اور کمائی ان تینوں کاموں کو جمع کرتے تھے اور مختلف شہروں میں علم پھیلانے کے لیے آدمیوں کو بھیجا کرتے تھے اور کس طرح اپنے اندر ان صفات کے پیدا کرنے کا اہتمام کرتے تھے جن کی وجہ سے علم اللہ کے ہاں قبول ہوتا ہے۔ | ۲۰۵ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم کی ترغیب دینا | ۲۰۶ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا علم کی ترغیب دینا | ۲۰۸ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا علمی ولولہ اور شوق | ۲۱۵ |
| علم کی حقیقت اور جس چیز پر علم کا لفظ بولا جاتا ہے | ۲۱۸ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے علم کے علاوہ دوسرے علم میں مشغول ہونے پر انکار اور سختی | ۲۲۱ |
| اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے علم سے اثر لینا | ۲۲۵ |
| جو عالم دوسروں کو نہ سکھائے اور جو جاہل خود نہ سیکھے ان دونوں کو ڈرانا اور دھمکانا | ۲۲۹ |
| جو بھی علم اور ایمان حاصل کرنا چاہے گا اللہ تعالیٰ اسے ضرور عطا فرمائیں گے۔ | ۲۳۰ |
| ایمان اور علم و عمل کو بیک وقت اکٹھے سیکھنا | ۲۳۲ |
| جتنے دینی علم کی ضرورت ہو اتنا حاصل کرنا | ۲۳۴ |
| دین اسلام اور فرائض سکھانا | ۲۳۴ |
| نماز سکھانا | ۲۳۷ |
| اذکار اور دعائیں سکھانا | ۲۳۸ |
| مدینہ منورہ آنے والوں مہمانوں کو سکھانا | ۲۴۳ |
| دوران سفر علم حاصل کرنا | ۲۴۵ |
| جہاد اور علم کو جمع کرنا | ۲۴۸ |
| کمائی اور علم کو جمع کرنا | ۲۴۸ |
| کمائی سے پہلے دین سیکھنا | ۲۵۱ |
| آدمی کا اپنے گھر والوں کو سکھانا | ۲۵۱ |

| | |
|---|---|
| دینی ضرورت کی وجہ سے دشمنوں کی زبان وغیرہ سیکھنا | ۲۵۲ |
| امام کا اپنے کسی ساتھی کو لوگوں کے سکھانے کے لیے چھوڑ کر جانا | ۲۵۴ |
| کیا امام وقت علمی ضرورت کی وجہ سے اپنے ساتھیوں میں سے کسی کو اللہ کے راستہ میں جانے سے روک سکتا ہے۔ | ۲۵۴ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سکھانے کے لیے مختلف علاقوں میں بھیجنا | ۲۵۶ |
| علم حاصل کرنے کے لیے سفر کرنا | ۲۵۹ |
| علم کو قابل اعتماد اہل علم سے حاصل کرنا اور جب علم نااہلوں کے پاس ہوگا تو پھر علم کا کیا حال ہوگا | ۲۶۳ |
| طالب علم کو خوش آمدید کہنا اور بشارت سنانا | ۲۶۶ |
| علمی مجلسیں اور علماء کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا | ۲۶۸ |
| علمی مجلس کا احترام اور اس کی تعظیم | ۲۷۳ |
| علماء اور طلباء کے آداب | ۲۷۳ |
| آدمی کا اس وجہ سے علم کی مجلس میں آنا چھوڑ دینا تاکہ دوسرے لوگ علم حاصل کر سکیں | ۲۸۱ |
| علم کا پڑھنا پڑھانا اور علم کو آپس میں دہرانا اور کن چیزوں کا پوچھنا مناسب ہے اور کن کا مناسب نہیں | ۲۸۳ |
| قرآن سیکھنا اور سکھانا اور پڑھ کر لوگوں کو سنانا | ۲۹۲ |
| ہر مسلمان کو کتنا قرآن سیکھنا چاہیے | ۲۹۶ |
| جسے قرآن پڑھنا دشوار ہو وہ کیا کرے | ۲۹۷ |
| قرآن کی مشغولی کو ترجیح دینا | ۲۹۷ |
| قرآن کی وہ آیات جن کی مراد اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا ان کے بارے میں سوال کرنے والے پر سختی | ۲۹۸ |
| قرآن کے سیکھنے سکھانے پر اجرت لینے کو ناپسند سمجھنا | ۳۰۱ |
| لوگوں میں قرآن کے بہت زیادہ پھیل جانے کے وقت اختلاف پیدا ہونے کا ڈر | ۳۰۳ |
| قرآن کے قاریوں کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی نصیحتیں | ۳۰۵ |

| | |
|---|---|
| حضور ﷺ کی احادیث میں مشغول ہونا' احادیث میں مشغول ہونے والے کو کیا کرنا چاہئے | ۳۰۹ |
| علم کے اہتمام سے زیادہ عمل کا اہتمام ہونا چاہئے | ۳۱۵ |
| سنت کا اتباع اور سلف صالحین کی اقتداء اور دین میں اپنی طرف سے ایجاد کردہ کام پر انکار | ۳۱۹ |
| جس رائے کا قرآن و حدیث سے ثبوت نہ ہو ایسی بے اصل رائے سے بچنا | ۳۲۴ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کا اجتہاد کرنا | ۳۲۶ |
| فتویٰ دینے میں احتیاط سے کام لینا اور صحابہ رضی اللہ عنہم میں کون فتویٰ دیا کرتے تھے | ۳۲۸ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے علوم | ۳۳۱ |
| ربانی علماء اور برے علماء | ۳۴۲ |
| علم کا چلے جانا اور اسے بھول جانا | ۳۴۵ |
| ایسے علم کا دوسروں تک پہنچانا جس پر خود عمل نہ کر رہا ہو اور نفع نہ دینے والے علم سے پناہ مانگنا | ۳۴۸ |
| نبی کریم ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اللہ تعالیٰ کے ذکر کا کتنا شوق تھا اور وہ کس طرح صبح اور شام' دن اور رات' سفر اور حضر میں ذکر کی پابندی کرتے تھے اور وہ کس طرح دوسروں کو اس کی ترغیب دیتے تھے اور اس کا شوق دلاتے تھے اور ان کے اذکار کیسے تھے | ۳۴۹ |
| نبی کریم ﷺ کا اللہ تعالیٰ کے ذکر کی ترغیب دینا | ۳۵۰ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر کی ترغیب دینا | ۳۵۳ |
| نبی کریم ﷺ کا ذکر کرنے کا شوق | ۳۵۵ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر کرنے کا شوق | ۳۵۶ |
| اللہ کے ذکر کی مجلسیں | ۳۵۸ |
| مجلس کا کفارہ | ۳۶۱ |
| قرآن مجید کی تلاوت | ۳۶۳ |

| | |
|---|---|
| دن اور رات میں سفر اور حضر میں قرآن کی سورتیں پڑھنا | ۳۶۶ |
| دن اور رات میں سفر اور حضر میں قرآنی آیات کا پڑھنا | ۳۶۹ |
| کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ کا ذکر | ۳۷۱ |
| سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ کے اذکار | ۳۷۴ |
| زیادہ اذکار کے بجائے ان جامع اذکار کو اختیار کرنا جس کے الفاظ کم اور معنی زیادہ ہوں | ۳۸۰ |
| نمازوں کے بعد کے اذکار اور سونے کے وقت کے اذکار | ۳۸۴ |
| صبح اور شام کے اذکار | ۳۸۹ |
| بازاروں میں اور غفلت کی جگہوں میں اللہ کا ذکر کرنا | ۳۹۰ |
| سفر کے اذکار | ۳۹۱ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا | ۳۹۳ |
| استغفار کرنا | ۳۹۸ |
| ذکر میں کون کون سی چیزیں شامل ہیں | ۴۰۱ |
| ذکر کے آثار اور اس کی حقیقت | ۴۰۲ |
| آہستہ آواز سے ذکر کرنا اور بلند آواز سے ذکر کرنا | ۴۰۴ |
| ذکر اور تسبیحات کو گننا اور تسبیح کا ثبوت | ۴۰۵ |
| ذکر کے آداب اور نیکیوں کا بڑھنا | ۴۰۷ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح دعا میں اللہ کے سامنے گڑگڑایا کرتے تھے اور ان کی دعائیں کیسی ہوا کرتی تھیں | ۴۰۸ |
| دعا کے آداب | ۴۰۹ |
| دعا میں دونوں ہاتھ اٹھانا اور پھر چہرے پر دونوں ہاتھ پھیرنا | ۴۱۱ |
| اجتماعی دعا کرنا اور اونچی آواز سے دعا کرنا اور آمین کہنا | ۴۱۲ |
| نیک لوگوں سے دعا کرانا | ۴۱۵ |
| گنہگاروں کے لیے دعا کرنا | ۴۱۷ |




| | |
|---|---|
| وہ کلمات جن سے دعا شروع کی جاتی ہے | ۴۱۸ |
| نبی کریم ﷺ کی اپنی امت کے لیے دعائیں | ۴۲۲ |
| نبی کریم ﷺ کی خلفاء اربعہ کے لیے دعائیں | ۴۲۴ |
| حضور ﷺ کی حضرت سعد بن ابی وقاص اور حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہما کے لیے دعائیں | ۴۲۶ |
| حضور ﷺ کی اپنے گھر والوں کے لیے دعائیں | ۴۲۷ |
| حضور ﷺ کی حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے لیے دعائیں | ۴۲۸ |
| حضور ﷺ کی حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور ان کے بیٹوں کے لیے دعائیں | ۴۲۹ |
| حضور ﷺ کی حضرت جعفر ابن ابی طالب' ان کی اولاد' حضرت زید بن حارثہ اور حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہم کے لیے دعائیں | ۴۳۰ |
| حضرت یاسر رضی اللہ عنہ کے خاندان' حضرت ابوسلمہ اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کے لیے حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۳۱ |
| حضرت عمرو بن عاص' حضرت حکیم بن حزام' حضرت جریر اور آل بسر رضی اللہ عنہم کے لیے حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۳۲ |
| حضرت براء بن معرور' حضرت سعد بن عبادہ اور حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہم کے لیے حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۳۳ |
| حضرت انس بن مالک اور دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم کے لیے حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۳۴ |
| حضور ﷺ کا اپنے کمزور صحابہ رضی اللہ عنہم کے لیے دعا کرنا | ۴۳۶ |
| حضور ﷺ کی نماز کے بعد کی دعائیں | ۴۳۶ |
| حضور ﷺ کی صبح اور شام کی دعائیں | ۴۴۱ |
| حضور ﷺ کی سونے کے وقت کی اور سو کر اٹھنے کے وقت کی دعائیں | ۴۴۴ |
| مجلسوں میں اور مسجد اور گھر میں داخل ہونے اور دونوں سے نکلنے کے وقت کی دعائیں | ۴۴۹ |
| حضور ﷺ کی سفر میں دعائیں | ۴۵۱ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو رخصت کرتے وقت کی حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۵۴ |






| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| کھانے پینے اور کپڑے پہننے کے وقت کی حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۵۶ |
| چاند دیکھنے، کڑک سننے، بادل آنے اور تیز ہوا چلنے کے وقت کی حضور ﷺ کی دعائیں | ۴۵۷ |
| حضور ﷺ کی وہ دعائیں جن کا وقت مقرر نہیں تھا | ۴۵۹ |
| جامع دعائیں جن کے الفاظ کم اور معنی زیادہ ہیں | ۴۶۴ |
| اللہ کی پناہ چاہنا | ۴۶۶ |
| جنات سے اللہ کی پناہ چاہنا | ۴۷۰ |
| رات کو جب نیند نہ آئے یا گھبرا جائے تو کیا کہے | ۴۷۱ |
| بے چینی، پریشانی اور رنج وغم کے وقت کی دعائیں | ۴۷۲ |
| ظالم بادشاہ سے ڈر کے وقت کی دعائیں | ۴۷۵ |
| ادائیگی قرض کی دعائیں | ۴۷۷ |
| حفظ قرآن کی دعا | ۴۸۰ |
| نبی کریم ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی دعائیں | ۴۸۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک دوسرے کے لیے دعائیں | ۵۰۱ |
| نبی کریم ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح جمعوں میں، جماعتوں میں، حج اور غزوات میں اور تمام حالات میں بیان کیا کرتے تھے اور لوگوں کو اللہ کا حکم ماننے کی ترغیب دیا کرتے تھے۔ چاہے اللہ کے حکم، مشاہدہ اور تجربہ کے خلاف کیوں نہ ہو اور کس طرح لوگوں کے دلوں میں دنیا اور اس کی فانی لذتوں کی بے رغبتی اور آخرت اور اس کی ہمیشہ رہنے والی لذتوں کا شوق پیدا کیا کرتے تھے اور گویا کہ وہ پوری امت مسلمہ کو، مالدار اور غریب کو، خواص اور عوام کو اس بات پر کھڑا کرتے تھے کہ اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے جو احکام ان کی طرف متوجہ ہیں وہ اپنی جان لگا کر اپنا مال خرچ کر کے ان احکام کو پورا کریں اور وہ امت مسلمہ کو فانی مال اور ختم ہو جانے والے سامان پر کھڑا نہیں کرتے تھے | ۵۰۳ |
| حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا پہلا بیان | ۵۰۴ |

| | |
|---|---|
| حضور ﷺ کا جمعہ کا خطبہ | ۵۰۵ |
| غزوات میں حضور ﷺ کے بیانات | ۵۰۷ |
| رمضان کی آمد پر حضور ﷺ کے بیانات | ۵۱۰ |
| نماز جمعہ کی تاکید کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۱۲ |
| حج میں حضور ﷺ کے بیانات وخطبات | ۵۱۳ |
| دجال، مسیلمہ کذاب، یاجوج و ماجوج اور زمین دھنسائے جانے کے بارے میں حضور ﷺ کے بیانات | ۵۲۱ |
| غیبت کی برائی میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۲۶ |
| امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۲۷ |
| برے اخلاق سے بچنے کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۲۷ |
| کبیرہ گناہوں سے بچنے کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۲۸ |
| شکر کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۲۹ |
| بہترین زندگی کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۰ |
| دنیا کی بے رغبتی کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۱ |
| حشر کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۳ |
| تقدیر کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۴ |
| حضور ﷺ کی رشتہ داری کے فائدہ دینے کے بارے میں حضورؐ کا بیان | ۵۳۵ |
| حکام اور صدقات کی وصولی کا کام کرنے والوں کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۶ |
| انصار کے بارے میں حضور ﷺ کا بیان | ۵۳۷ |
| نبی کریم ﷺ کے مختلف بیانات | ۵۳۸ |
| حضور ﷺ کے جامع بیانات جن کے الفاظ کم اور معنی زیادہ ہیں | ۵۴۰ |
| حضور ﷺ کا آخری بیان | ۵۴۶ |
| نبی کریم ﷺ کا فجر سے مغرب تک بیان | ۵۴۸ |
| بیان کے وقت نبی کریم ﷺ کی حالت | ۵۴۹ |

| | |
|---|---|
| امیر المومنین حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۵۴۹ |
| امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۵۶۳ |
| امیر المومنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۵۸۶ |
| امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۵۹۲ |
| امیر المومنین حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۶۱۲ |
| امیر المومنین حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہما کا بیان | ۶۱۶ |
| امیر المومنین حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے بیانات | ۶۱۷ |
| حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۶۲۲ |
| حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۶۲۴ |
| حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کے بیانات | ۶۲۵ |
| حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۲۷ |
| حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان | ۶۲۷ |
| حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۲۷ |
| حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۲۸ |
| حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما کا بیان | ۶۳۱ |
| حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۳۲ |
| حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۳۵ |
| حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کے والد حضرت سعد بن عبید القاری رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۳۵ |
| حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۳۵ |
| حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کا بیان | ۶۳۶ |

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح سفر اور حضر میں لوگوں کو وعظ اور نصیحت کیا کرتے تھے اور دوسروں کی نصیحت قبول کیا کرتے تھے اور کس طرح دنیا کی ظاہری چیزوں اور اس کی لذتوں سے نگاہ ہٹا کر آخرت کی نعمتوں اور لذتوں کی طرف پھیر لیتے تھے اور اللہ تعالیٰ سے اس طرح ڈراتے تھے کہ آنکھوں سے آنسو




جاری ہو جاتے اور دل ڈرنے لگ جاتے گویا کہ آخرت ان کے سامنے ایک نمایاں اور کھلی ہوئی حقیقت تھی اور محشر کے حالات ان کی آنکھوں کے سامنے ہر وقت رہتے تھے اور وہ کس طرح اپنے وعظ و نصیحت کے ذریعے امت محمدیہ کے ہاتھوں کو پکڑ کر انہیں آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے کی طرف متوجہ کرتے اور اس طرح وعظ و نصیحت کے ذریعہ شرک جلی اور خفی کی تمام باریک رگوں کو کاٹ دیتے ۶۳۷

- نبی کریم ﷺ کی نصیحتیں ۶۳۸
- امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۴۵
- امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۵۰
- حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۵۲
- حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۵۳
- حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۵۵
- حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۶۰
- حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۶۲
- حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۶۹
- حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۷۰
- حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۷۲
- حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۷۴
- حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی نصیحتیں ۶۷۵
- حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی نصیحتیں ۶۷۶
- حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کی نصیحتیں ۶۷۶
- حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی نصیحتیں ۶۷۷
- حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۷۷
- حضرت جندب بجلی رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں ۶۷۸

| | |
|---|---|
| حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں | ۶۷۹ |
| حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ کی نصیحتیں | ۶۸۲ |
| جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے مادی اسباب کو چھوڑ دیا اور روحانی اسباب کو مضبوطی سے پکڑ لیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اقوام عالم کی ہدایت کا اور انہیں دعوت دینے کی فکر اور وہ حضرات دعوت وجہاد کے سلسلہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق اور عادات کے ساتھ متصف ہو گئے تھے تو کس طرح انہیں ہر وقت غیبی تائید حاصل رہتی تھی۔ | ۶۸۳ |
| فرشتوں کے ذریعے مدد | ۶۸۴ |
| فرشتوں کا مشرکوں کو قید کرنا اور ان سے جنگ کرنا | ۶۸۸ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فرشتوں کو دیکھنا | ۶۹۵ |
| فرشتوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سلام کرنا اور ان سے مصافحہ کرنا | ۶۹۷ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فرشتوں کی باتیں سننا | ۶۹۸ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فرشتوں سے گفتگو کرنا | ۶۹۸ |
| فرشتوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی زبان پر بولنا | ۶۹۹ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے قرآن کو سننے کے لیے فرشتوں کا اترنا | ۷۰۰ |
| فرشتوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جنازوں کو خود غسل دینا | ۷۰۲ |
| فرشتوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جنازوں کا اکرام کرنا | ۷۰۳ |
| دشمنوں کے دلوں میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا رعب | ۷۰۵ |
| اللہ تعالیٰ کی طرف سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دشمنوں کی پکڑ | ۷۰۵ |
| کنکریاں اور مٹی پھینکنے سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دشمنوں کی شکست | ۷۰۹ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو دشمنوں کا کم دکھائی دینا | ۷۱۱ |
| پروا ہوا کے ذریعہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مدد | ۷۱۱ |
| دشمنوں کا زمین میں دھنس جانا اور ہلاک ہونا | ۷۱۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی بددعا سے بینائی کا چلا جانا | ۷۱۳ |

| | |
|---|---|
| حضور ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی دعا سے بینائی کا واپس آنا | ۷۱۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لا الہ الا اللہ اور اللہ اکبر کہنے سے دشمنوں کے بالا خانوں کا ہل جانا | ۷۱۸ |
| دور دراز علاقوں تک صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی آواز کا پہنچ جانا | ۷۲۴ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا غیبی آوازیں سننا جن کا بولنے والا نظر نہیں آتا تھا | ۷۲۷ |
| جنات اور غیبی آوازوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مدد کرنا | ۷۳۹ |
| حضور ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لیے جنات اور شیاطین کا مسخر ہونا | ۷۴۹ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا جمادات یعنی بے جان چیزوں کی آواز سننا | ۷۵۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا قبر والوں کی باتیں سننا | ۷۵۹ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عذاب میں مبتلا لوگوں کے عذاب کو دیکھنا | ۷۶۱ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا مرنے کے بعد باتیں کرنا | ۷۶۱ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مردوں کا زندہ ہونا | ۷۶۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے شہداء میں زندگی کے آثار | ۷۶۶ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی قبروں سے مشک کی خوشبو آنا | ۷۶۹ |
| مقتول صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا آسمان کی طرف اٹھایا جانا | ۷۷۰ |
| مرنے کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جسم کی حفاظت | ۷۷۱ |
| درندوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تابع ہونا اور ان سے باتیں کرنا | ۷۷۴ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لیے دریاؤں اور سمندروں کا مسخر ہونا | ۷۷۸ |
| آگ کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اطاعت کرنا | ۷۸۷ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لیے روشنی کا چمکنا | ۷۸۸ |
| بادلوں کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر سایہ کرنا | ۷۹۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی دعاؤں سے بارش کا ہونا | ۷۹۲ |
| آسمان سے آنے والے ڈول کے ذریعہ پانی پلایا جانا | ۷۹۸ |
| پانی میں برکت | ۷۹۹ |
| سفر غزوات کے دوران کھانے میں برکت | ۸۰۴ |






| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مقام پر رہتے ہوئے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے کھانوں میں برکت | ۸۰۷ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے غلوں اور پھلوں میں برکت | ۸۱۱ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دودھ اور گھی میں برکت | ۸۱۶ |
| گوشت میں برکت | ۸۲۱ |
| جہاں سے روزی ملنے کا گمان نہ ہو وہاں سے روزی ملنا | ۸۲۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا خواب میں پانی پی کر سیراب ہو جانا | ۸۲۹ |
| ایسی جگہ سے مال کا مل جانا جہاں سے ملنے کا گمان نہ ہو | ۸۲۹ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مال میں برکت | ۸۳۲ |
| تکلیفوں اور بیماریوں کا (علاج کے بغیر) دور ہو جانا | ۸۳۳ |
| زہر کے اثر کا چلے جانا | ۸۳۶ |
| گرمی اور سردی کا اثر نہ کرنا | ۸۳۷ |
| بھوک کے اثر کا چلے جانا | ۸۳۹ |
| بڑھاپے کے اثر کا چلے جانا | ۸۴۰ |
| صدمہ کے اثر کا چلے جانا | ۸۴۳ |
| دعا کے ذریعہ بارش سے حفاظت | ۸۴۴ |
| ٹہنی کا تلوار بن جانا | ۸۴۴ |
| دعا سے شراب کا سرکہ بن جانا | ۸۴۴ |
| قیدی کا قید سے رہا ہو جانا | ۸۴۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو تکلیفیں پہنچانے کی وجہ سے نافرمانوں پر کیا کیا مصیبتیں آئیں | ۸۴۶ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے قتل ہونے کی وجہ سے پوری دنیا کے نظام میں کیا کیا تبدیلیاں آئیں | ۸۵۱ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے قتل ہونے پر جنات کا نوحہ کرنا | ۸۵۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھنا | ۸۵۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ایک دوسرے کو خواب میں دیکھنا | ۸۵۸ |




کن اسباب کی وجہ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی غیبی مدد ہوا کرتی تھی اور وہ کس طرح ان اسباب کے ساتھ چمٹے رہتے تھے اور ان حضرات نے کس طرح اپنی نگاہ مادی اسباب اور فانی سامان سے ہٹا رکھی تھی ۸۶۳

- ناگواریوں اور سختیوں کو برداشت کرنا ۸۶۴
- ظاہر کے خلاف اللہ کے حکم کو پورا کرنا ۸۶۶
- اللہ پر توکل کرنا اور باطل والوں کو جھوٹا سمجھنا ۸۶۸
- اللہ نے جن اعمال سے عزت دی ہے ان اعمال سے عزت تلاش کرنا ۸۶۹
- غلبہ وعزت کی حالت میں بھی ذمیوں کی رعایت کرنا ۸۷۲
- جو لوگ اللہ تعالیٰ کے حکم کو چھوڑ دیں ان کی بری حالت سے عبرت حاصل کرنا ۸۷۳
- نیت کو اللہ تعالیٰ کے لیے خالص کرنا اور آخرت کو مقصود بنانا ۸۷۴
- اللہ تعالیٰ سے مدد چاہنا اور قرآن مجید اور اذکار کے ذریعہ مدد چاہنا ۸۷۶
- نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بال مبارک کے ذریعہ مدد طلب کرنا ۸۷۹
- فضیلت والے اعمال میں ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کا شوق ۸۸۰
- دنیا کی زیب وزینت کو بے قیمت سمجھنا ۸۸۰
- دشمن کی تعداد اور ان کے سامان کے زیادہ ہونے کی طرف توجہ نہ کرنا ۸۸۶
- صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے غالب آنے کے بارے میں دشمنوں نے کیا کہا؟ ۸۸۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کتاب حیاۃ الصحابہ رضی اللہ عنہم

## حصہ سوم

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح غیب پر ایمان لایا کرتے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی خبروں کے مقابلہ میں فانی لذتوں، انسانی مشاہدوں، وقتی محسوسات اور مادی تجربوں کو چھوڑ دیتے تھے اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا انہوں نے غیبی امور کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا تھا اور اپنے مشاہدات کو وہ جھٹلا دیا کرتے تھے۔

## ایمان کی عظمت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارد گرد بیٹھے ہوئے تھے اور چند ساتھیوں سمیت حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بھی ہمارے ساتھ تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے درمیان میں سے اٹھ کر چلے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو واپس آنے میں کافی دیر ہوگئی۔ ہمیں اس بات کا ڈر ہوا کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نہیں ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم اکیلے گئے ہیں، کہیں اس اکیلے پن میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی دشمن کی طرف سے کوئی تکلیف نہ پہنچ جائے۔ اس وجہ سے ہم سب گھبرا کر کھڑے ہوگئے۔ سب سے پہلے میں گھبرا کر اٹھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تلاش کرنے نکلا۔ چلتے چلتے انصار کے قبیلہ بنو نجار کے ایک باغ کے پاس پہنچا اور میں نے اس باغ کا چکر لگایا تا کہ مجھے باغ کا کوئی دروازہ مل جائے لیکن مجھے کوئی دروازہ نہ ملا پھر مجھے ایک نالی نظر آئی جو باہر کے ایک کنویں سے باغ کے اندر جا رہی تھی۔ میں سمٹ کر (اس نالی سے) اندر چلا گیا تو دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم وہاں

موجود تھے۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم ابو ہریرہ ہو؟ میں نے عرض کیا جی ہاں یا رسول اللہ! حضور ﷺ نے فرمایا تمہیں کیا ہوا؟ میں نے عرض کیا آپ ﷺ ہمارے درمیان تشریف فرما تھے پھر اٹھ کر چلے گئے پھر کافی دیر گزر گئی لیکن آپ ﷺ واپس نہ آئے۔ ہمیں اس بات کا ڈر ہوا کہ آپ ﷺ اکیلے ہیں' ہم میں سے کوئی آپ ﷺ کے ساتھ نہیں تو اس اکیلے پن میں آپ ﷺ کو کوئی تکلیف نہ پہنچاوے' اس خیال سے ہم سب گھبرا گئے۔ سب سے پہلے میں گھبرا کر وہاں سے اٹھا اور آپ ﷺ کو ڈھونڈنے لگ گیا۔ ڈھونڈتے ڈھونڈتے میں اس باغ تک پہنچ گیا (باغ کا دروازہ مجھے ملا نہیں اس لئے) میں لومڑی کی طرح سکڑ کر (نالی سے) اندر آ گیا ہوں اور وہ تمام لوگ میرے پیچھے پیچھے آ رہے ہیں۔ حضور ﷺ نے مجھے اپنے دو جوتے (نشانی کے طور پر) دے کر فرمایا میرے یہ دونوں جوتے لے جاؤ اور اس باغ کے باہر تمہیں جو یہ گواہی دیتا ہوا ملے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور وہ دل سے اس پر یقین کر رہا ہو اسے جنت کی بشارت دے دینا۔ مجھے سب سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ عنہ ملے۔ انہوں نے پوچھا اے ابو ہریرہ! یہ جوتے کیسے ہیں۔ میں نے کہا یہ دونوں جوتے حضور ﷺ کے ہیں جنہیں دے کر حضور ﷺ نے مجھے بھیجا ہے کہ مجھے جو بھی یہ گواہی دیتا ہوا ملے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور دل سے اس پر یقین کر رہا ہو میں اسے جنت کی بشارت دے دوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے میرے سینے پر (اس زور سے) مارا کہ میں سرین کے بل زمین پر گر پڑا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابو ہریرہ! واپس جاؤ۔ میں حضور ﷺ کی خدمت میں واپس گیا اور رو کر فریاد کرنے لگا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ میرے پیچھے پیچھے آ رہے تھے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے ابو ہریرہ! تمہیں کیا ہوا؟ میں نے عرض کیا مجھے عمر رضی اللہ عنہ باہر ملے تھے جو بشارت دے کر آپ ﷺ نے مجھے بھیجا تھا وہ میں نے انہیں سنائی تو انہوں نے میرے سینے پر اس زور سے دو ہتھڑ مارا کہ میں سرین کے بل گر گیا اور انہوں نے مجھ سے کہا واپس چلے جاؤ (اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی وہاں پہنچ گئے) حضور ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا اے عمر! تم نے ایسا کیوں کیا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں' کیا آپ ﷺ نے اپنے دو جوتے دے کر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو اس لیے بھیجا ہے کہ انہیں جو آدمی اس بات کی گواہی دیتا ہوا ملے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور وہ دل سے اس کا یقین کر رہا ہو تو یہ اسے جنت کی بشارت دے دیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا ہاں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا

آپ ﷺ ایسا نہ کریں کیونکہ مجھے اس بات کا ڈر ہے کہ لوگ اس بشارت کو سن کر اسی پر بھروسہ کر لیں گے (اور مزید نیک عمل کرنے چھوڑ دیں گے) آپ لوگوں کو عمل کرنے دیں۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا اچھا انہیں عمل کرنے دو۔[اخرجه مسلم كذا في جمع الفوائد ۱/ ۷]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک رات میں باہر نکلا تو دیکھا کہ حضور ﷺ اکیلے جا رہے ہیں آپ ﷺ کے ساتھ کوئی نہیں ہے۔ میں نے اپنے دل میں کہا شاید میرے آپ ﷺ کے ساتھ چلنے سے آپ ﷺ کو ناگواری ہو اس لیے میں ذرا فاصلے سے ایسے جگہ چلنے لگا جہاں چاند کی روشنی نہیں پڑ رہی تھی۔ اتنے میں حضور ﷺ نے مڑ کر مجھے دیکھا اور فرمایا یہ کون ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ مجھے آپ پر قربان کرے' میں ابوذر ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے ابوذر! ادھر آؤ۔ میں کچھ دیر آپ ﷺ کے ساتھ چلا پھر آپ ﷺ نے فرمایا زیادہ مال والے قیامت کے دن کم ثواب والے ہوں گے البتہ جس کو اللہ نے خوب مال دیا اور اس نے دائیں بائیں آگے پیچھے مال خوب لٹایا اور نیکی کے کاموں میں خوب جمع خرچ کیا تو وہ مالدار بھی قیامت کے دن زیادہ اجر و ثواب والا ہوگا پھر میں حضور ﷺ کے ساتھ تھوڑی دیر اور چلا۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا تم یہاں بیٹھ جاؤ اور حضور ﷺ نے مجھے ایک وسیع ہموار میدان میں بٹھا دیا جس کے ارد گرد پتھر ہی پتھر تھے۔ آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا میرے واپس آنے تک یہیں بیٹھے رہنا۔ یہ فرما کر حضور ﷺ نے ایک پتھریلے میدان میں چلنا شروع کر دیا اور چلتے چلتے اتنی دور چلے گئے کہ مجھے نظر نہیں آ رہے تھے پھر کافی دیر کے بعد آپ ﷺ واپس آئے تو میں نے دور سے سنا کہ آپ ﷺ فرما رہے تھے اگرچہ وہ زنا کرے اور چوری کرے۔ جب آپ ﷺ میرے پاس پہنچ گئے تو مجھ سے رہا نہ گیا اور میں نے آپ ﷺ سے پوچھا اے اللہ کے نبی! اللہ مجھے آپ ﷺ پر قربان کرے آپ اس پتھریلے میدان میں کس سے باتیں کر رہے تھے' مجھے تو آپ کی باتوں کا جواب دیتا ہوا کوئی سنائی نہ دیا؟ حضور ﷺ نے فرمایا یہ جبرائیل علیہ السلام تھے جو اس پتھریلے میدان کے کنارے میں میرے سامنے آئے تھے اور انہوں نے کہا تھا آپ ﷺ اپنی امت کو یہ خوشخبری سنا دیں کہ جو اس حال میں مرے کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرتا ہو وہ جنت میں داخل ہوگا۔ میں نے کہا اے جبرائیل! اگرچہ وہ زنا کرے اور چوری کرے۔ حضرت جبرائیل نے عرض کیا جی ہاں (حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ) میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اگرچہ وہ چوری

کرے اور زنا کرے۔ حضور ﷺ نے فرمایا جی ہاں! اگرچہ وہ شراب پیئے۔

[اخرجه الشيخان كذا في جمع الفوائد ١/ ٧]

بخاری، مسلم اور ترمذی کی اس جیسی ایک روایت میں یہ ہے کہ حضور ﷺ نے چوتھی مرتبہ میں فرمایا چاہے ابوذر کی ناک خاک میں مل جائے۔ (یعنی ایسا ہی ہوگا اگرچہ ابوذر کی رائے یہ ہے کہ ایسا نہ ہو)۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک بوڑھے دیہاتی تھے انہیں علقمہ بن علاثہ کہا جاتا تھا' انہوں نے ایک مرتبہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا۔ یا رسول اللہ! میں بہت بوڑھا ہوں' اب اس عمر میں قرآن نہیں سیکھ سکتا لیکن میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں اور مجھے اس کا پکا یقین ہے۔ جب وہ بڑے میاں چلے گئے تو حضور ﷺ نے فرمایا یہ آدمی بڑا سمجھدار ہے یا فرمایا تمہارا یہ ساتھی بڑا سمجھدار ہے۔ [اخرجه ابن عساكر كذا في الكنز ١/ ٧٠ واخرجه الخرائطي في مكارم الاخلاق والدارقطني في الافراد من حديث انس و اسناده ضعيف جدا كما في الاصابة ٢/ ٥٠٣]

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں ایسا کلمہ جانتا ہوں کہ جو آدمی بھی اسے سچے دل سے کہے گا وہ آگ پر ضرور حرام ہو جائے گا۔ اس پر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کہا کیا میں آپ کو بتاؤں وہ کلمہ کون سا ہے؟ یہ وہ کلمہ اخلاص ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو جمائے رکھا اور یہ وہ تقویٰ والا کلمہ ہے جس کی حضور ﷺ نے اپنے چچا ابو طالب کو مرتے وقت بہت ترغیب دی تھی یعنی اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ [اخرجه احمد كذا في المجمع ١/ ١٥ و اخرجه ايضا ابو يعلى و ابن خزيمة و ابن حبان و البيهقي وغيرهم كما في الكنز ١/ ٤٣]

حضرت یعلیٰ بن شداد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میرے والد حضرت شداد رضی اللہ عنہ نے مجھے یہ واقعہ سنایا اس وقت حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بھی اس مجلس میں موجود تھے اور وہ میرے والد کی تصدیق کر رہے تھے۔ میرے والد نے فرمایا کہ ایک دن ہم لوگ نبی کریم ﷺ کے پاس تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم میں کوئی اجنبی یعنی اہل کتاب (یہود) میں سے ہے؟ میں نے عرض کیا' نہیں یا رسول اللہ! پھر حضور ﷺ نے فرمایا دروازہ بند کر دو (ہم نے دروازہ بند کر دیا) پھر

حضور ﷺ نے فرمایا اپنے ہاتھ اوپر اٹھاؤ اور لا الہ الا اللہ کہو چنانچہ ہم نے کچھ دیر اپنے ہاتھ اٹھائے رکھے (حضور ﷺ بھی ہاتھ اٹھائے ہوئے تھے) پھر حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ نیچے کئے (اور ہم نے بھی نیچے کئے) پھر آپ ﷺ نے فرمایا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اے اللہ! تو نے مجھے یہ کلمہ دے کر بھیجا اور اس (پر ایمان لانے) کا حکم دیا اور اس پر جنت کا تو نے وعدہ فرمایا اور تو وعدہ خلافی نہیں کرتا پھر فرمایا غور سے سنو، تمہیں بشارت ہو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری مغفرت کر دی ہے۔

[اخرجه احمد قال الهيثمي ۱/ ۱۹ رواه احمد و الطبراني و البزار و رجاله موثقون۔ انتهى]

حضرت رفاعہ جہنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضور ﷺ کے ساتھ واپس آ رہے تھے جب ہم کدید یا قدید مقام پر پہنچے تو کچھ لوگ آپ ﷺ سے اپنے گھر والوں کے پاس جانے کی اجازت مانگنے لگے۔ حضور ﷺ ان کو اجازت دینے لگے۔ پھر کھڑے ہو کر حضور ﷺ نے اللہ کی حمد و ثناء بیان کی پھر فرمایا ان لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ ان کو درخت کا وہ حصہ جو رسول اللہ ﷺ کے قریب ہے دوسرے حصے سے زیادہ ناپسند ہے۔ بس اس بات کے سنتے ہی سب رونے لگے۔ کوئی ایسا نظر نہیں آ رہا تھا جو رو نہ رہا ہو۔ ایک آدمی نے کہا اس کے بعد جو اجازت مانگے گا وہ یقیناً بڑا نادان ہوگا۔ حضور ﷺ نے پھر اللہ کی حمد و ثناء بیان کی اور خیر کی بات کی اور فرمایا میں اللہ کے ہاں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ جو بندہ اس حال میں مرے گا کہ وہ اس بات کی سچے دل سے گواہی دے رہا ہو کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں اور پھر وہ ٹھیک ٹھیک چلتا رہے تو وہ ضرور جنت میں داخل ہوگا اور میرے رب عز و جل نے مجھ سے وعدہ کیا ہے کہ وہ میری امت میں سے ستر ہزار آدمی جنت میں حساب کتاب اور عذاب کے بغیر داخل کرے گا اور مجھے امید ہے کہ آپ لوگ اور آپ لوگوں کے نیک ماں باپ اور نیک بیوی بچے جنت میں پہلے اپنے ٹھکانوں پر پہنچ جائیں گے پھر وہ ستر ہزار جنت میں داخل ہوں گے۔

[اخرجه احمد قال الهيثمي ۱/ ۲۰ رواه احمد و عنه ابن ماجه بعضه و رجاله موثقون۔
اخرجه ايضاً الدارمي و ابن خزيمة و ابن حبان و الطبراني بطوله كما في الكنز ۵/ ۲۸۷]

ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا تھا کہ اس کے بعد آپ ﷺ سے جو اجازت مانگے گا وہ یقیناً بڑا نادان ہوگا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا اے فلاں! تم نے ایسے اور ایسے کیا

ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ اس ذات کی قسم جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں! میں نے ایسے نہیں کیا چونکہ حضور ﷺ کو معلوم تھا کہ اس نے یہ کام کیا ہے اس لیے آپ ﷺ نے اس سے کئی مرتبہ پوچھا (لیکن ہر مرتبہ وہ یہی جواب دیتا رہا)۔ حضور ﷺ نے فرمایا چونکہ تم لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی تصدیق کررہے ہو اس وجہ سے تمہارے اس گناہ کو مٹا دیا گیا۔

[اخرجه البزار قال الهيثمی ۱/ ۸۳ رواه البزارو ابو يعلی بنحوه الا انه قال كفر الله عنك كذبك بتصديقك بلا اله الا الله و رجالهما رجال الصحيح۔ انتهٰی وقال فی هامشه عن ابن حجر قلت فيه الحارث بن عبيد ابو قدامة وهو كثير المناكير هذا منها و قد ذكر البزار انه تفرد به۔ انتهٰی]

ایک روایت میں یہ ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا تمہارے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی تصدیق کرنے کی وجہ سے تمہارے جھوٹ کا کفارہ ہو گیا۔

[عند الطبرانی قال الهيثمی ۱۰/ ۸۳ و رجاله رجال الصحيح]

حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ایک آدمی نے جھوٹی قسم کھائی اور یوں کہا کہ اس اللہ کی قسم جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں تو (جھوٹی قسم کھانے کا) گناہ معاف کر دیا گیا (کیونکہ اس نے قسم کے ساتھ لا الہ الا ھو کے الفاظ بھی کہہ دیئے تو ان الفاظ کی برکت سے وہ گناہ معاف ہو گیا)۔

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جہنمی لوگ جب جہنم میں اکٹھے ہو جائیں گے اور ان کے ساتھ کچھ قبلہ کو ماننے والے یعنی کچھ مسلمان بھی ہوں گے تو وہ کافر مسلمانوں سے کہیں گے کہ کیا تم لوگ مسلمان نہیں تھے؟ وہ مسلمان جواب دیں گے کیوں نہیں۔ ہم تو مسلمان تھے۔ کفار کہیں گے تمہارے اسلام کا تمہیں کیا فائدہ ہوا؟ تم بھی ہمارے ساتھ جہنم میں آ گئے۔ مسلمان جواب میں کہیں گے ہمارے کچھ گناہ تھے جن کی وجہ سے ہم پکڑے گئے اور جہنم میں ڈال دیئے گئے۔ مسلمانوں کے اس جواب کو اللہ تعالیٰ سنیں گے اور (فرشتوں کو) حکم دیں گے چنانچہ جہنم میں جتنے قبلہ کو ماننے والے مسلمان ہوں گے وہ سب اس میں سے نکال دیئے جائیں گے جب جہنم میں باقی رہ جانے والے کافر یہ منظر دیکھیں گے تو وہ کہیں گے اے کاش! ہم بھی مسلمان ہوتے تو جیسے یہ نکل گئے ہم بھی جہنم سے نکل جاتے پھر حضور ﷺ نے اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر یہ آیات پڑھیں:

﴿ الٓرٰ ۟ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝ رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ﴾ [سورۃ الحجر آیت ۱-۲]

''الر...... یہ آیتیں ہیں ایک کامل کتاب اور قرآن واضح کی۔ کافر لوگ بار بار تمنا کریں گے کیا خوب ہوتا اگر وہ مسلمان ہوتے۔''

[اخرجه الطبرانی و رواه ابن ابی حاتم نحوه و فیه البسملة عوض الاستعاذة]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لا الہ الا اللہ والوں میں سے کچھ لوگ اپنے گناہوں کی وجہ سے جہنم میں چلے جائیں گے تو لات اور عزیٰ (بتوں) کو ماننے والے ان سے کہیں گے کہ جب تم بھی ہمارے ساتھ جہنم کی آگ میں ہو تو لا الہ الا اللہ کہنے کا تمہیں کیا فائدہ ہوا؟ اس پر اللہ تعالیٰ کو مسلمانوں کے حق میں غصہ آ جائے گا تو اللہ تعالیٰ انہیں وہاں سے نکال کر نہر حیات میں ڈال دیں گے جس سے ان کے جسم جہنم کی جلن سے ایسے صاف ہو جائیں گے جیسے کہ چاند گرہن سے نکل کر صاف ہو جاتا ہے اور جنت میں داخل ہو جائیں گے اور جنت میں یہ لوگ جہنمی کے نام سے پکارے جائیں گے۔

[عند الطبرانی و اخرجه الطبرانی ایضاً عن ابی سعید الخدری بسیاق آخر نحوه]

ایک روایت میں یہ ہے کہ چونکہ ان کے چہروں میں کچھ سیاہی ہوگی اس لیے یہ لوگ جنت میں جہنمی کے نام سے پکارے جائیں گے وہ عرض کریں گے اے رب! تو ہمارا یہ نام ختم کر دے۔ اللہ تعالیٰ انہیں جنت کی نہر میں نہانے کا حکم دیں گے وہ اس نہر میں نہائیں گے تو (وہ سیاہی چلی جائے گی اور) ان کا یہ نام ختم ہو جائے گا۔ [کذا فی التفسیر لابن کثیر ۲/ ۵۴۶]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسلام بھی ایسے پرانا ہو جائے گا جیسے کپڑے کے نقش و نگار پرانے ہو جاتے ہیں۔ کسی کو معلوم نہ ہوگا کہ روزہ صدقہ اور قربانی کیا چیز ہے؟ اللہ کی کتاب یعنی قرآن پر ایک رات ایسی آئے گی کہ اس کی ایک آیت بھی زمین پر باقی نہ رہے گی (فرشتہ ساری زمین سے سارا قرآن اٹھا کر لے جائے گا) اور لوگوں کی مختلف جماعتیں باقی رہ جائیں گی جن کے بوڑھے مرد اور بوڑھی عورتیں کہیں گی ہم نے اپنے آباء واجداد کو اس کلمہ لا الہ الا اللہ پر پایا تھا۔ ہم بھی یہی کلمہ پڑھتے ہیں۔ حضرت رضی اللہ عنہ (راوی) نے پوچھا کہ جب وہ لوگ یہ نہیں جانتے ہوں گے کہ روزہ صدقہ اور قربانی کیا چیز ہے تو لا الہ الا اللہ پڑھنے سے انہیں کیا

فائدہ ہوگا؟ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے ان سے اعراض فرمالیا۔ حضرت صلہ نے دوبارہ پوچھا تو حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے پھر اعراض فرمالیا۔ جب تیسری مرتبہ پوچھا تو حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے ان کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا اے صلہ! یہ کلمہ انہیں آگ سے نجات دے گا' یہ کلمہ انہیں آگ سے نجات دے گا' یہ کلمہ انہیں آگ سے نجات دے گا۔ [اخرجہ الحاکم ۴/ ۵۴۵ عن ربعی قال الحاکم هذا حدیث صحیح علی شرط مسلم ولم یخرجاه وقال الذهبی علی شرط مسلم]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لوگوں میں سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ سب سے زیادہ معاملہ صاف رکھنے والا اور اللہ کو سب سے زیادہ جاننے والا وہ آدمی ہے جو لا الہ الا اللہ والوں سے سب سے زیادہ محبت کرنے والا اور ان کی سب سے زیادہ تعظیم کرنے والا ہو۔

[اخرجه ابو نعیم فی الحلیة كذا فی الكنز ۱/ ۴۷]

حضرت سالم بن ابی الجعد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کو کسی نے بتایا کہ حضرت ابوسعد بن منبہ رحمۃ اللہ علیہ نے سو غلام آزاد کئے ہیں۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایک آدمی کے مال میں سے سو غلام بہت زیادہ ہیں لیکن اگر تم کہو تو میں تمہیں اس سے بھی زیادہ فضیلت والے (اعمال) بتادوں۔ ایک تو وہ ایمان جو دن رات ہر وقت دل سے چمٹا ہوا ہو اور دوسرے یہ کہ ہر وقت تمہاری زبان اللہ کے ذکر سے تر رہے۔

[اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۱/ ۲۱۹ واخرجه ابن ابی الدنیا موقوفا باسناده حسن عن سالم بن ابی الجعد قال قیل لابی الدرداء ان رجلا اعتق فذكر نحوه كما فی الترغیب ۳/ ۵۵]

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جیسے اللہ تعالیٰ نے تمہاری روزی کو تمہارے درمیان تقسیم کیا ہے' اسی طرح اخلاق کو بھی تمہارے درمیان تقسیم کیا ہے اور اللہ تعالیٰ مال تو اسے بھی دے دیتے ہیں جس سے محبت ہو اور اسے بھی دے دیتے ہیں جس سے محبت نہ ہو لیکن ایمان صرف اسے ہی دیتے ہیں جس سے محبت ہو' چنانچہ اللہ تعالیٰ جب کسی بندے سے محبت کرتے ہیں تو اسے ایمان دے دیتے ہیں لہٰذا جو بخل کی وجہ سے مال نہ خرچ کر سکتا ہو اور بزدلی کی وجہ سے دشمن سے جہاد نہ کر سکتا ہو اور راتوں کو محنت نہ کر سکتا ہو اسے چاہئے کہ وہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ کثرت سے کہا کرے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۱۰/ ۹۰ رواه الطبرانی موقوفا ورجاله رجال الصحیح۔

انتھیٰ وقال المنذری فی الترغیب ۳/ ۹۵ رواۃ ثقات ولیس فی اصلی رفعہ۔ انتھیٰ]

# ایمان کی مجلسیں

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی صحابی سے ملتے تو اس سے کہتے آؤ تھوڑی دیر اپنے رب پر ایمان کو تازہ کریں۔ ایک دن انہوں نے یہ بات ایک آدمی سے کہی' اسے غصہ آ گیا اور اس نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا یا رسول اللہ! کیا آپ نے حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ کو نہیں دیکھا کہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایمان کو چھوڑ کر ایک گھڑی کا ایمان اختیار کر رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ ابن رواحہ پر رحمت فرمائے یہ ان مجلسوں کو پسند کرتے ہیں جن پر فرشتے فخر کرتے ہیں۔

[اخرجه احمد باسناد حسن كذا فى الترغيب ۳/ ۶۳ وقال الحافظ ابن كثير فى البداية ۴/ ۲۵۸ هذا حديث غريب جدا]

حضرت عطاء بن یسار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے اپنے ایک ساتھی سے کہا آؤ ہم ایک گھڑی اپنا ایمان تازہ کرلیں۔ اس نے کہا کیا ہم پہلے سے مؤمن نہیں ہیں؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا' ہیں لیکن ہم اللہ کا ذکر کریں گے تو اس سے ہمارا ایمان بڑھ جائے گا۔ [قاله البيهقى باسناده]

حضرت شریح بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ اپنے کسی ساتھی کا ہاتھ پکڑ کر کہتے' آؤ ہمارے ساتھ کچھ دیر رہو تاکہ ہم ایمان تازہ کرلیں اور ذکر کی مجلس میں (اللہ کی ذات و صفات کا آپس میں ذکر کرنے) بیٹھ جائیں۔

[فذروى الحافظ ابو القاسم اللالكائى و هذا مرسل من هذين الوجهين انتهى]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ میرا ہاتھ پکڑ کر کہا کرتے' آؤ ہم کچھ دیر اپنا ایمان تازہ کرلیں کیونکہ دل اس ہانڈی سے بھی جلدی پلٹ جاتا ہے جو خوب زور و شور سے ابل رہی ہو۔ [اخرجه الطيالسى]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ مجھ سے ملتے تو مجھے کہتے' اے عُوَیمر! ذرا بیٹھ جاؤ کچھ دیر (ایمان کا) مذاکرہ کرلیں چنانچہ ہم بیٹھ کر مذاکرہ کرلیتے

پھر مجھ سے فرماتے یہ ایمان کی مجلس ہے۔ ایمان تمہارے کرتے کی طرح ہے جسے تم نے پہنا ہوا ہوتا ہے پھر تم اسے اتار لیتے ہو۔ اتارا ہوا ہوتا ہے پھر تم اسے پہن لیتے ہو اور دل اس ہانڈی سے بھی جلدی پلٹ جاتا ہے جو خوب زور و شور سے ابل رہی ہو۔ [عند ابن عساکر کذا فی الکنز ۱:۱۰۱]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے ساتھیوں میں سے ایک دو کا ہاتھ پکڑ لیتے اور فرماتے ہمارے ساتھ کچھ دیر رہو تا کہ ہم اپنا ایمان بڑھا لیں اور پھر ہم اللہ تعالیٰ (کی ذات وصفات) کا ذکر کرتے۔ [اخرجہ ابن ابی شیبہ و اللالکائی فی السنۃ کذا فی الکنز ۱۰/ ۲۰۷]

حضرت اسود بن ہلال رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے ساتھ چل رہے تھے کہ اتنے میں انہوں نے فرمایا آؤ کچھ دیر بیٹھ کر ایمان تازہ کر لیں۔

[اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ ۱/ ۲۳۵]

## ایمان تازہ کرنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنا ایمان تازہ کرتے رہو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا یا رسول اللہ! ہم اپنا ایمان کیسے تازہ کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لا الہ الا اللہ کثرت سے کہا کرو۔ [اخرجہ احمد و الطبرانی قال الہیثمی ۱/ ۸۲ رجال احمد ثقات وقال المنذری فی الترغیب ۳/ ۷۵ اسناد احمد حسن]

## اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بات کو سچا ماننا اور اس کے مقابلہ میں انسانی تجربات اور اپنے مشاہدات کو غلط سمجھنا

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میرے بھائی کو دست آ رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے شہد پلاؤ (کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ شہد میں لوگوں کے لیے شفا ہے) وہ آدمی گیا اور اس نے جا کر اپنے بھائی کو شہد پلایا اور پھر آ کر عرض کیا یا رسول اللہ! میں نے اسے شہد پلایا اس سے تو دست اور زیادہ آنے لگے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جاؤ اور اسے شہد پلاؤ۔ اس نے جا کر شہد پلایا اور پھر آ

کرعرض کیا یا رسول اللہ! اس کو تو دست اور زیادہ آنے لگے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اللہ سچ فرماتے ہیں اور تمہارے بھائی کا پیٹ غلط کہتا ہے۔ جاؤ اسے شہد پلاؤ۔ اب جا کر اس نے بھائی کو شہد پلایا تو وہ ٹھیک ہو گیا۔ [اخرجه الشیخان کذا فی التفسیر لابن کثیر ۲/ ۵۷۵]

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی بیوی حضرت زینب رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ جب ضرورت پوری کر کے گھر واپس آتے اور دروازے پر پہنچتے تو کھنکارتے اور تھوکتے تا کہ ایسا نہ ہو کہ وہ اچانک اندر آئیں اور ہمیں کسی نامناسب حالت میں دیکھ لیں چنانچہ وہ ایک دن آئے اور انہوں نے کھنکارا' اس وقت میرے پاس ایک بوڑھی عورت تھی جو پت کا منتر پڑھ کر مجھ پر دم کر رہی تھی۔ میں نے اس کو پلنگ کے نیچے چھپا دیا۔ حضرت عبداللہ اندر آ کر میرے پاس بیٹھ گئے۔ ان کو میری گردن میں ایک دھاگہ نظر آیا۔ انہوں نے کہا یہ دھاگہ کیسا ہے؟ میں نے کہا اس پر منتر پڑھ کر کسی نے مجھے دیا ہے۔ انہوں نے دھاگہ پکڑ کر کاٹ دیا اور فرمایا عبداللہ کے گھر والوں کو شرک کی کوئی ضرورت نہیں۔ میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ منتر' تعویذ اور گنڈا یہ سب شرک ہے (بشرطیکہ ان چیزوں کو ہی خود اثر کرنے والا سمجھے) میں نے ان سے کہا آپ یہ کیسے کہہ رہے ہیں؟ میری آنکھ دکھنے آتی تھی میں فلاں یہودی کے پاس جایا کرتی تھی وہ دم کیا کرتا تھا جب بھی وہ دم کرتا میری آنکھ ٹھیک ہو جاتی۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ سب کچھ شیطان کی طرف سے تھا۔ شیطان تمہاری آنکھ پر ہاتھ سے کونچا مارتا تھا (جس سے آنکھ دکھنے لگ جاتی تھی) جب وہ یہودی دم کرتا تو وہ اپنا ہاتھ پیچھے ہٹا لیتا (جس سے آنکھ ٹھیک ہو جاتی) تمہیں یہ کافی تھا کہ تم اس موقع پر یہ دعا پڑھ لیتیں جو کہ حضور ﷺ پڑھا کرتے تھے:

((اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ وَ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا)) [اخرجه احمد کذا فی التفسیر لابن کثیر ۲/ ۴۹۴]

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہ اپنی بیوی کے پہلو میں لیٹے ہوئے تھے' ان کی باندی گھر کے کونے میں (سو رہی) تھی۔ یہ اٹھ کر اس کے پاس چلے گئے اور اس میں مشغول ہو گئے۔ ان کی بیوی گھبرا کر اٹھی اور ان کو بستر پر نہ پایا تو وہ اٹھ کر باہر چلی گئی اور انہیں باندی میں مشغول دیکھا۔ وہ اندر واپس آئی اور چھری لے کر باہر نکلی اتنے میں یہ فارغ ہو کر کھڑے ہو چکے تھے اور اپنی بیوی کو راستے میں ملے۔ بیوی نے چھری اٹھائی ہوئی تھی۔ انہوں نے

پوچھا کیا بات ہے؟ بیوی نے کہا ہاں کیا بات ہے؟ اگر میں تمہیں وہاں پالیتی جہاں میں نے تمہیں دیکھا تھا تو میں تمہارے کندھوں کے درمیان یہ چھری گھونپ دیتی۔ حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے مجھے کہاں دیکھا تھا؟ انہوں نے کہا میں نے تمہیں باندی کے پاس دیکھا تھا۔ حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے مجھے وہاں نہیں دیکھا تھا (میں باندی کے پاس نہیں گیا۔ میں نے اس کے ساتھ کچھ نہیں کیا۔ اگر میں نے اس کے ساتھ کچھ کیا ہوتا تو میں جنبی ہوتا) اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حالت جنابت میں قرآن پڑھنے سے ہمیں منع فرمایا ہے (اور میں ابھی قرآن پڑھ کر تمہیں سنادیتا ہوں)۔ ان کی بیوی نے کہا اچھا قرآن پڑھو۔ انہوں نے یہ اشعار (اس طرح سے) پڑھے کہ ان کی بیوی قرآن سمجھتی رہی۔ (محبت بڑھانے کے لیے میاں بیوی کا آپس میں جھوٹ بولنا جائز ہے)

أَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ يَتْلُوْ كِتَابَهٗ
كَمَا لَاحَ مَشْهُوْرٌ مِّنَ الْفَجْرِ سَاطِعٌ

''ہمارے پاس اللہ کے رسول آئے جو اللہ کی ایسی کتاب پڑھتے ہیں جو کہ روشن اور چمکدار صبح کی طرح چمکتی ہے۔''

أَتٰى بِالْهُدٰى بَعْدَ الْعَمٰى فَقُلُوْبُنَا
بِهٖ مُوْقِنَاتٌ أَنَّ مَا قَالَ وَاقِعٌ

''آپ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کے اندھے پن کے بعد ہدایت لے کر آئے اور ہمارے دلوں کو یقین ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ کہا ہے وہ ہو کر رہے گا۔''

يَبِيْتُ يُجَافِيْ جَنْبَهٗ عَنْ فِرَاشِهٖ
إِذَا اسْتَثْقَلَتْ بِالْمُشْرِكِيْنَ الْمَضَاجِعُ

''جب مشرکین بستروں پر گہری نیند سو رہے ہوتے ہیں اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم عبادت میں ساری رات گزار دیتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا پہلو بستر سے دور رہتا ہے۔''

یہ اشعار سن کر ان کی بیوی نے کہا میں اللہ پر ایمان لاتی ہوں اور میں اپنی نگاہ کو غلط قرار دیتی ہوں پھر صبح کو حضرت ابن رواحہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جا کر یہ واقعہ سنایا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اتنا ہنسے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک نظر آنے لگے۔ [اخرجه الدارقطني ۴۴ واخرجه الدارقطني ۴۵ ايضاً من طريق آخر عن عكرمة عن ابن عباس رضي الله عنهما قال دخل عبدالله بن

رواحة رضی اللہ عنہ فذکر نحوه فقال ان رسول الله ﷺ نهى ان يقرأ احدنا القرآن وهو جنب قال فی التعليق ۴۵ فيه سلمة بن بهرام وثقه ابن معين و ابوزرعة وضعفه ابوداؤد۔ انتهى]

حضرت حبیب بن ابی ثابت رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت ابو وائل رضی اللہ عنہ سے کچھ پوچھنے گیا۔ انہوں نے کہا ہم جنگ صفین میں تھے تو ایک آدمی نے کہا کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو اللہ کی کتاب کی طرف بلائے جا رہے ہیں۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں (میں نے انہیں دیکھا ہے)۔ حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ نے (اس آدمی کو) کہا' اپنے آپ کو قصوروار ٹھہراؤ کیونکہ ہم نے صلح حدیبیہ کے دن جس دن حضور ﷺ اور مشرکوں کے درمیان صلح ہوتی تھی یہ دیکھا تھا کہ اگر ہم لڑنا مفید سمجھتے تو ہم مشرکوں سے لڑ سکتے تھے (لیکن ہم نے مفید نہ سمجھا۔ صلح کے بعد) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (حضور ﷺ کی خدمت میں) عرض کیا کیا ہم حق پر اور یہ مشرک باطل پر نہیں ہیں؟ کیا ہمارے شہید جنت میں اور ان کے مقتول جہنم میں نہیں جائیں گے؟ حضور ﷺ نے فرمایا کیوں نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا پھر ہمیں ہمارے دین میں کیوں دبایا جا رہا ہے؟ اور ابھی اللہ نے ہمارے درمیان فیصلہ نہیں فرمایا تو ہم واپس کیوں جا رہے ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا اے ابن خطاب! میں اللہ کا رسول ہوں۔ مجھے اللہ تعالیٰ ہرگز ضائع نہیں ہونے دیں گے (اس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا غصہ ٹھنڈا نہ ہوا بلکہ) وہ غصہ میں بھرے سیدھے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ان سے کہا' اے ابوبکر! کیا ہم حق پر اور یہ مشرک باطل پر نہیں؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ اے ابن خطاب! یہ اللہ کے رسول ﷺ ہیں اور اللہ تعالیٰ انہیں ہرگز ضائع نہیں ہونے دیں گے پھر سورۃ الفتح نازل ہوئی۔ [اخرجه البخاری فی التفسير و قد رواه البخاری ایضا فی مواضع اخرو مسلم و النسائی من طرق اخرعن سهل بن حنيف به]

ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ نے کہا اے لوگو! اپنی رائے کو ناقص سمجھو میں نے حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ (کے مشرکوں کی طرف واپس کئے جانے) کے دن دیکھا (کہ جب حضور ﷺ نے انہیں مشرکوں کی طرف واپس کرنے کو مان لیا تو مجھے اس سے اتنی زیادہ گرانی ہوئی) کہ حضور ﷺ کی بات کے انکار کی اگر مجھ میں طاقت ہوتی تو اس دن میں ضرور انکار کر دیتا۔ ایک روایت میں ہے کہ پھر سورۃ فتح نازل ہوئی تو حضور ﷺ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو بلایا اور انہیں سورۃ فتح پڑھ کر سنائی۔ [کذا فی التفسير لابن کثير ۴/ ۲۰۰]

اور دعوت الی اللہ کے باب میں صلح حدیبیہ کے قصہ میں بخاری کی لمبی حدیث گزر چکی ہے جسے حضرت مسور بن مخرمہ اور حضرت مروان رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں اس میں یہ بھی ہے کہ حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ نے کہا اے مسلمانو! میں تو مسلمان ہو کر آیا تھا اور اب مجھے مشرکوں کی طرف واپس کیا جا رہا ہے کیا تم دیکھ نہیں رہے ہو کہ میں کتنی مصیبتیں اٹھا رہا ہوں؟ اور واقعی انہیں اللہ کی خاطر سخت مصیبتیں پہنچائی گئی تھیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آ کر عرض کیا کہ کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے برحق نبی نہیں ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہوں۔ پھر میں نے کہا کہ کیا ہم حق پر اور ہمارا دشمن باطل پر نہیں ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں تم ٹھیک کہتے ہو۔ میں نے عرض کیا پھر ہم کیوں اتنا دب کر صلح کر لیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اللہ کا رسول ہوں' اس کی نافرمانی نہیں کر سکتا اور وہی میرا مددگار ہے۔ میں نے کہا کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے یہ نہیں فرمایا تھا کہ ہم بیت اللہ جا کر اس کا طواف کریں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں میں نے کہا تھا لیکن کیا میں نے تم کو یہ بھی کہا تھا کہ ہم اسی سال بیت اللہ جائیں گے؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم بیت اللہ ضرور جاؤ گے اور اس کا طواف کرو گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور ان سے کہا اے ابو بکر! کیا یہ اللہ کے برحق نبی نہیں ہیں؟ انہوں نے کہا' ہیں۔ میں نے کہا کیا ہم حق پر اور ہمارا دشمن باطل پر نہیں ہے؟ انہوں نے کہا' تم ٹھیک کہتے ہو۔ میں نے کہا پھر ہم کیوں اتنا دب کر صلح کریں؟ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا اے آدمی! وہ اللہ کے رسول ہیں اور وہ اللہ کی نافرمانی نہیں کر سکتے اور اللہ ان کا مددگار ہے تم ان کا دامن مضبوطی سے تھامے رکھو۔ اللہ کی قسم! وہ حق پر ہیں۔ میں نے کہا کیا انہوں نے ہم سے یہ نہیں فرمایا تھا کہ ہم بیت اللہ جا کر اس کا طواف کریں گے؟ انہوں نے کہا' ہاں۔ انہوں نے کہا تھا لیکن کیا انہوں نے تم سے یہ بھی کہا تھا کہ تم اسی سال بیت اللہ جاؤ گے میں نے کہا' نہیں۔ انہوں نے کہا تم بیت اللہ ضرور جاؤ گے اور اس کا طواف کرو گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں' میں نے اپنی اس گستاخی کی معافی کے لیے بہت سے اعمال خیر کیے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حدیبیہ سے واپسی پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت نازل ہوئی:

﴿ لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ ﴾ [سورۃ فتح آیت ۲]

حظلہ رضی اللہ عنہ وہاں سے چلے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا ان کی اور ان جیسے لوگوں کی اقتداء کیا کرو۔ [اخرجه الطبرانی فی الکبیر قال الهیثمی ۲/ ۶۵ رواه الطبرانی فی الکبیر و رجاله موثقون و رواه ایضاً ابو یعلی و البغوی و ابن عساکر عن قیس نحوه کما فی الکنز ۷/ ۲۸]

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ مکہ مکرمہ گیا تو امیر مکہ حضرت نافع بن علقمہ رضی اللہ عنہ نے باہر آ کر ہمارا استقبال کیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ آپ اپنے پیچھے مکہ والوں کا امیر کس کو بنا کر آئے ہیں؟ حضرت نافع رضی اللہ عنہ نے کہا حضرت عبدالرحمٰن بن ابزی رضی اللہ عنہ کو۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا آپ نے تو مکہ میں ایک غلام کو ایسے لوگوں کا امیر بنا دیا ہے جو قریش میں سے ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔ حضرت نافع رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں میں نے حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کو سب سے زیادہ اور سب سے اچھا قرآن پڑھنے والا پایا اور مکہ ایسی سرزمین ہے جہاں ساری دنیا کے لوگ آتے ہیں تو میں نے چاہا کہ لوگ (نماز میں) ایسے آدمی سے قرآن سنیں جو اچھا قرآن پڑھتا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم نے بہت اچھا کیا واقعی عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ ان لوگوں میں سے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ قرآن کی وجہ سے بلند کرتے ہیں۔ [اخرجه ابو یعلی فی مسنده کذا فی منتخب الکنز ۵/ ۲۱۶]

حضرت عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حج کے موسم میں مکہ کے پاس ایک چشمہ پر ایک جماعت جمع ہو گئی جب نماز کا وقت آیا تو ابوالسائب کے خاندان کا ایک آدمی نماز پڑھانے کے لیے آگے بڑھا۔ اس کی زبان فصیح اور صاف نہیں تھی تو حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ نے اسے پیچھے کر دیا اور دوسرے آدمی کو آگے کر دیا۔ یہ بات حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ تک پہنچ گئی۔ وہاں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں کچھ نہ کہا جب مدینہ منورہ پہنچے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت مسور رضی اللہ عنہ سے باز پرس کی۔ حضرت مسور رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المومنین! آپ ذرا مجھے مہلت دیں۔ بات یہ ہے کہ اس کی زبان فصیح اور صاف نہیں تھی اور موسم حج کا تھا تو مجھے یہ خطرہ ہوا کہ حجاج کرام اس کی قرأت سن کر اسے ہی اختیار کر لیں گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اچھا کیا تم نے اس وجہ سے اسے پیچھے کیا تھا؟ حضرت مسور رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا پھر تم نے ٹھیک کیا۔

[اخرجه عبدالرزاق والبیهقی کذا فی الکنز ۴/ ۲۴۶]

حضرت طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ نے کچھ لوگوں کو نماز پڑھائی اور نماز کے بعد ان سے کہا میں

امامت کے لیے آگے بڑھنے سے پہلے آپ سے پوچھنا بھول گیا کیا آپ میرے نماز پڑھانے پر راضی ہیں؟ ان لوگوں نے کہا جی ہاں اور اے حضور ﷺ کے خاص صحابی! آپ کے نماز پڑھانے کو کون ناپسند کر سکتا ہے؟ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو لوگوں کو نماز پڑھائے اور لوگ اس کے نماز پڑھانے پر راضی نہ ہوں تو اس کی نماز کانوں سے بھی اوپر نہیں جاتی یعنی اللہ تعالیٰ اسے قبول نہیں فرماتے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۲/ ۶۸ رواه الطبرانی فی الکبیر من روایة سلیمان بن ایوب الطلحی قال فیه ابو ذرعة احادیثه لا یتابع علیها و قال صاحب المیزان صحاب منا کیرو قدوثق]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بعض دفعہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے پیچھے نماز نہ پڑھا کرتے تھے (کیونکہ شروع میں یہ بھی بنو امیہ کے خلفاء کی طرح بعض دفعہ نماز کو اتنی دیر سے پڑھتے تھے کہ نماز کا وقت ختم ہو جاتا تھا بعد میں جب یہ خود خلیفہ بنے تھے تو پھر صحیح وقت پر پڑھنے لگ گئے تھے) تو حضرت عمر نے ان سے پوچھا کہ آپ ایسا کیوں کرتے ہیں؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور ﷺ کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا ہے جب تم ان جیسی نماز پڑھتے ہو تو میں تمہارے ساتھ نماز پڑھتا ہوں اور جب تم ان جیسی نماز نہیں پڑھتے ہو تو میں اپنی نماز پڑھ کر گھر چلا جاتا ہوں۔ [اخرجه احمد قال الهیثمی ۲/ ۶۸ رواه احمد و رجاله ثقات]

حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ بعض دفعہ مروان بن حکم کے ساتھ نماز نہیں پڑھتے تھے تو ان سے مروان نے پوچھا کہ آپ ایسا کیوں کرتے ہیں؟ حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے نبی کریم ﷺ کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا ہے اگر تم ان جیسی نماز پڑھتے ہو تو میں تمہارے ساتھ پڑھتا ہوں اور اگر تم ان جیسی نہیں پڑھتے ہو تو میں اپنی نماز پڑھ کر گھر چلا جاتا ہوں۔
[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۲/ ۶۸ رواه الطبرانی فی الکبیر و رجاله ثقات]

حضرت ابو خالد بجلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کیا حضور ﷺ آپ لوگوں کو اسی طرح نماز پڑھایا کرتے تھے؟ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تمہیں میری نماز میں کوئی اشکال ہے؟ میں نے کہا میں اسی کے بارے میں پوچھنا چاہتا ہوں۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں حضور ﷺ مختصر نماز پڑھاتے تھے اور حضور ﷺ کا قیام اتنی دیر ہوتا تھا جتنی میں مؤذن مینار سے اتر کر صف میں پہنچ جائے۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۲/ ۷۱ رواه احمد وله فی روایة رایت ابا هریره صلی صلاة

تجوز فیها رواه احمد و رواه ابو یعلی الاول و رجالهما ثقات ]

ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت ابو خالد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو مختصر نماز پڑھاتے ہوئے دیکھا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ (اتنی مختصر) نماز پڑھا کرتے تھے کہ آج تم میں سے کوئی اتنی مختصر نماز پڑھا دے تو تم اسے بہت بڑا عیب سمجھو۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۲/ ۱۷ رواه احمد و رجاله ثقات ]

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ ایک مجلس میں تشریف لے گئے اتنے میں نماز کھڑی ہو گئی' ان لوگوں کے امام نے آگے بڑھ کر نماز پڑھائی۔ وہ امام صاحب نماز میں کافی دیر بیٹھے رہے وہ جب نماز سے فارغ ہوئے تو حضرت عدی رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم میں سے جو ہمارا امام بنے اسے چاہئے کہ وہ رکوع سجدہ تو پورا کرے (لیکن قیام اور قعدہ کو لمبا نہ کرے) کیونکہ اس کے پیچھے چھوٹے' بڑے' بیمار' مسافر اور ضرورت مند ہر طرح کے لوگ ہوتے ہیں۔ اس کے بعد جب اگلی نماز کا وقت آیا تو حضرت عدی رضی اللہ عنہ نے آگے بڑھ کر نماز پڑھائی' رکوع سجدہ پورا کیا اور باقی نماز (یعنی قیام اور قعدہ) کو مختصر کیا اور نماز سے فارغ ہو کر فرمایا ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے اسی طرح نماز پڑھا کرتے تھے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۲/ ۷۳ رواه الطبرانی فی الکبیر بطوله وهو عند الامام احمد باختصار و رجال الحدیثین ثقات انتهی ]

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نماز میں رونا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رات گذارا کرتے تھے پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان دے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بلایا کرتے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر غسل کرتے اب بھی مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے رخسار اور بالوں پر پانی گرتا ہوا نظر آ رہا ہے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لے جاتے اور نماز پڑھاتے۔ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے رونے کی آواز سنا کرتی۔ آگے اور حدیث بھی ذکر کی۔

[اخرجه ابو یعلی قال الهیثمی ۲/ ۸۹ رجاله رجال الصحیح ]

حضرت عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ آپ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے زیادہ عجیب بات جو دیکھی ہو وہ ہمیں بتا دیں۔ پہلے تو وہ خاموش ہو

گئیں پھر فرمایا ایک رات حضور ﷺ نے فرمایا اے عائشہ! مجھے چھوڑو آج رات میں اپنے رب کی عبادت کروں۔ میں نے عرض کیا اللہ کی قسم! مجھے آپ کا قرب بھی پسند ہے اور جس کام سے آپ کو خوشی ہو وہ بھی پسند ہے، چنانچہ حضور ﷺ اٹھے اور وضو کیا پھر کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگے اور نماز میں روتے رہے اور اتنا روئے کہ آپ ﷺ کی گود گیلی ہو گئی پھر بیٹھ کر اتنا روئے کہ آپ ﷺ کی داڑھی آنسوؤں سے تر ہو گئی پھر (سجدہ میں) اتنا روئے کہ زمین تر ہو گئی پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کو نماز کی اطلاع دینے آئے جب انہوں نے حضور ﷺ کو روتے ہوئے دیکھا تو عرض کیا یا رسول اللہ! آپ رو رہے ہیں، حالانکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے اگلے پچھلے تمام گناہ معاف کر دیئے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا تو کیا میں شکر گزار بندہ نہ بنوں؟ آج رات مجھ پر ایسی آیت نازل ہوئی ہے کہ جو آدمی اسے پڑھے اور اس میں غور وفکر نہ کرے اس کے لیے ہلاکت ہے وہ آیت یہ ہے:

﴿اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ﴾ [آل عمران آیت ۱۹۰]

سے لے کر اخیر تک۔

''بلاشبہ آسمانوں کے اور زمین کے بنانے میں اور یکے بعد دیگرے رات اور دن کے آنے جانے میں دلائل ہیں اہل عقل کے لئے۔''

[اخرجه ابن حبان فی صحیحه کذا فی الترغیب ۳/ ۳۲]

حضرت مطرف رحمۃ اللہ علیہ کے والد بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور آپ ﷺ کے سینے سے رونے کی ایسی آواز آ رہی تھی جیسے چکی کے چلنے کی ہوتی ہے۔ [اخرجه ابو داؤد]

نسائی کی روایت میں یہ ہے کہ سینے سے رونے کی ایسی آواز آ رہی تھی جیسے ہنڈیا پکنے کی ہوتی ہے۔ [کذا فی الترغیب ۱/ ۳۱۵ واخرجه ایضاً الترمذی فی الشمائل قال الحافظ ۲: ۱۴۱ و اسناده قوی و صححه ابن خزیمة و ابن حبان و الحاکم]

حضرت عبداللہ بن شداد بن الہاد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں صبح کی نماز میں آخری صف میں تھا۔ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے رونے کی آواز سنی وہ سورۃ یوسف پڑھ رہے تھے۔ پڑھتے پڑھتے اس آیت تک پہنچے۔

﴿اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ﴾ [سورة یوسف آیت ۸۶]
''میں تو اپنے رنج وغم کی صرف اللہ سے شکایت کرتا ہوں۔''
[اخرجه عبدالرزاق و سعيد بن منصور و ابن ابی شيبة و ابن سعد والبيهقی كذا فی منتخب الكنز ۴/ ۳۸۷]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی تو میں نے تین صف پیچھے سے ان کے رونے کی آواز سنی۔ [عند ابی نعيم فی الحلية ۱/ ۵۲]

# نماز میں خشوع وخضوع

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نماز میں ادھر ادھر متوجہ نہیں ہوا کرتے تھے۔ [اخرجه احمد فی الزهد كذا فی منتخب الكنز ۴/ ۳۴۷]

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نماز میں اس طرح کھڑے ہوتے جیسے کہ وہ لکڑی ہوں اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی ایسے ہی کیا کرتے تھے۔ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں یہ ہے نماز میں خشوع۔ [اخرجه ابن سعد و ابن ابی شيبة كذا فی منتخب الكنز ۴/ ۳۶۰]

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما جب نماز میں کھڑے ہوتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ جیسے وہ کوئی لکڑی ہوں (بالکل حرکت نہ کرتے) اور یہ کہا جاتا تھا کہ یہ بات نماز کے خشوع میں سے ہے۔ [اخرجه ابو نعيم فی الحلية ۱/ ۳۳۵ صحيح كما فی الاصابة ۲/ ۳۱۰]

حضرت ابن منکدر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں اگر تم حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھ لو تو تم کہو گے یہ کسی درخت کی ٹہنی ہے جسے ہوا ہلا رہی ہے اور منجنیق کے پتھر ادھر ادھر گرا کرتے تھے لیکن وہ نماز میں ان پتھروں کی بالکل پرواہ نہ کرتے۔ [اخرجه ابو نعيم فی الحلية ۱/ ۳۳۵]

حضرت زید بن عبداللہ شیبانی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا کہ جب وہ نماز کے لیے جاتے تو بہت ہی آہستہ چلتے۔ اگر کوئی چیونٹی ان کے ساتھ چلتی تو وہ اس چیونٹی سے بھی آگے نہ نکل سکتے۔ [اخرجه ابن سعد ۴/ ۱۵۴]

حضرت واسع بن حبان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نماز میں یہ چاہتے تھے کہ ان کے جسم کی ہر چیز قبلہ رخ رہے یہاں تک کہ وہ اپنے انگوٹھے کو بھی قبلہ رخ رکھتے تھے۔

[اخرجه ابن سعد ۴/ ۱۵۷]

حضرت عطاء رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما جب نماز پڑھا کرتے تو (بالکل حرکت نہ کرتے اور) ایسا معلوم ہوتا کہ وہ کوئی ابھری ہوئی چیز ہیں جسے زمین میں گاڑا ہوا ہے۔

[اخرجه ابو نعيم فى الحلية ١/ ٣٣٥ واخرجه الطبرانى فى الكبير بنحوه قال الهيثمى ٢/ ١٣٦ و رجاله رجال الصحيح]

حضرت اعمش رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ جب نماز پڑھتے تو ایسا لگتا کہ جیسے وہ پڑا ہوا کپڑا ہوں۔

[اخرجه الطبرانى فى الكبير قال الهيثمى ٢:١٣٦ و رجاله موثقون والاعمش لم يدرك ابن مسعود]

حضرت طاؤس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی طرح نماز میں قبلہ رخ رہنے میں بہت زیادہ اہتمام کرتے ہوئے کسی کو نہیں دیکھا وہ نماز میں اپنا چہرہ ہاتھ اور پاؤں قبلہ رخ رکھنے کا سختی سے اہتمام کرتے تھے۔ [اخرجه ابو نعيم فى الحلية ١/ ٣٠٤]

حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پہلو میں کھڑے ہو کر نماز پڑھی۔ میں نے انہیں سجدہ میں یہ کہتے ہوئے سنا! اے اللہ! تو میرا سب سے زیادہ محبوب بن جا اور مجھے ہر چیز سے زیادہ اپنے سے ڈرنے والا بنا دے اور انہیں سجدہ میں یہ کہتے ہوئے بھی سنا اے میرے رب! چونکہ آپ نے مجھے پر بڑے بڑے انعامات فرمائے ہیں اس لیے میں کبھی بھی مجرموں کی مدد نہیں کروں گا۔ [عند ابى نعيم ايضاً]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی والدہ حضرت ام رومان رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں ایک مرتبہ نماز پڑھ رہی تھی نماز میں ادھر ادھر جھکنے لگی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دیکھ لیا تو مجھے اس زور سے ڈانٹا کہ میں (ڈر کی وجہ سے) نماز توڑنے کے قریب ہوگئی پھر ارشاد فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جب کوئی شخص نماز میں کھڑا ہو تو اپنے تمام بدن کو بالکل سکون سے رکھے یہود کی طرح ہلے نہیں۔ بدن کے تمام اعضاء کا نماز میں بالکل سکون سے رہنا نماز کے پورا ہونے کا جزو ہے۔

[اخرجه ابن عدى و ابو نعيم فى الحلية ٩/ ٣٠٤ و ابن عساكر كذا فى الكنز ٤/ ٢٣٠]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مؤکدہ سنتوں کا اہتمام فرمانا

حضرت عبداللہ بن شقیق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی

سنت نمازوں کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ حضور ﷺ ظہر سے پہلے میرے گھر میں چار رکعت نماز پڑھتے پھر آپ ﷺ لوگوں کو عشاء کی نماز پڑھاتے پھر میرے گھر واپس آ کر دو رکعت نماز پڑھتے پھر رات کو نو رکعت نماز پڑھتے جن میں وتر کی نماز بھی شامل ہوتی اور رات کو کبھی بہت دیر تک کھڑے ہو کر نماز پڑھتے اور کبھی بہت دیر تک بیٹھ کر نماز پڑھتے۔ جب کھڑے ہو کر قرأت فرماتے تو کھڑے ہو کر ہی رکوع سجدہ فرماتے اور جب بیٹھ کر قرأت فرماتے تو بیٹھ کر ہی رکوع سجدہ فرماتے اور جب صبح صادق ہو جاتی اور فجر کا وقت ہو جاتا تو آپ ﷺ دو رکعت نماز پڑھتے پھر باہر تشریف لے جاتے اور لوگوں کو فجر کی نماز پڑھاتے۔

[اخرجه مسلم انفرد باخراجه مسلم كذا فی صفة الصفوة ۱/ ۷۵ واخرجه ابو داؤد و الترمذی بعضه كما فی جمع الفوائد ۱/ ۱۱۰]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ فجر کی دو سنتوں سے زیادہ اور کسی سنت کا اہتمام نہیں فرماتے تھے۔[اخرجه الشیخان وغیرهما]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے حضور ﷺ کو فجر سے پہلے کی دو رکعتوں کیلیے جتنی جلدی کرتے ہوئے دیکھا ہے خیر کے کسی کام میں اور مال غنیمت میں اتنی جلدی کرتے ہوئے نہیں دیکھا۔[فی روایة لابن خزیمة كذا فی الترغیب ۱/ ۳۶۱]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ ظہر سے پہلے چار رکعت اور صبح سے پہلے دو رکعت کبھی نہیں چھوڑتے تھے۔[اخرجه البخاری]

حضرت بلال رضی اللہ عنہ صبح کی نماز کی اطلاع دینے کے لیے حضور ﷺ کے پاس آئے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان سے کچھ بات پوچھنے لگ گئیں جس میں دیر ہوگئی اور صبح کا چاندنا زیادہ ہو گیا۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر حضور ﷺ کو خبر کی اور مسلسل خبر کرتے رہے لیکن حضور ﷺ فوری طور پر باہر تشریف نہ لائے بلکہ تھوڑی دیر کے بعد باہر آئے اور لوگوں کو نماز پڑھائی پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو حضور ﷺ نے بتایا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا مجھ سے کچھ پوچھنے لگ گئی تھیں جس کی وجہ سے مجھے دیر ہو گئی تھی پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ میں نے آپ کو بار بار اطلاع کی لیکن آپ فوراً باہر تشریف نہ لائے بلکہ کچھ دیر میں آئے اس کی کیا وجہ ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا میں نے فجر کی دو رکعت سنت پڑھی تھیں اس وجہ سے مجھے باہر آنے میں دیر ہو گئی۔ حضرت

بلال رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ! (آپ سنت نہ پڑھتے کیونکہ) صبح تو بہت زیادہ روشن ہوگئی تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر صبح اس سے بھی زیادہ روشن ہو جاتی تو بھی میں یہ دو رکعت نماز ضرور پڑھتا اور بہت اچھے اور عمدہ طریقہ سے پڑھتا۔

[اخرجه ابو داؤد ۲/ ۵۹ و اسناده حسن كمال قال النووی فی رياض الصالحين صفحه ۴۱۶]

حضرت قابوس رحمۃ اللہ علیہ نقل کرتے ہیں کہ میرے والد نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس یہ پیغام بھیجا کہ کس نماز کو پابندی سے پڑھنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو زیادہ پسند تھا؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم ظہر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھتے تھے اور ان میں لمبا قیام فرماتے اور رکوع سجدہ اچھی طرح کرتے۔[اخرجه ابن ماجه و قابوس هو ابن ابی ظبيان وثق و صحح له الترمذی و ابن خزيمة و الحاكم لكن المرسل الی عائشه رضی اللہ عنہا مبهم كذا فی الترغيب ۱/ ۳۶۴]

حضرت عبداللہ بن سائب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ظہر سے پہلے اور زوال کے بعد چار رکعت نماز پڑھتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ یہ ایسی گھڑی ہے جس میں آسمان کے دروازے کھلتے ہیں۔ میں یہ چاہتا ہوں کہ اس گھڑی میں میرا کوئی نیک عمل اوپر چلا جائے۔

[اخرجه احمد و الترمذی قال الترمذی حديث حسن غريب كذا فی الترغيب ۱/ ۳۶۴]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ظہر سے پہلے چار اور ظہر کے بعد دو رکعت پڑھا کرتے تھے۔[اخرجه الترمذی ۵۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب ظہر سے پہلے چار رکعت نماز نہ پڑھ سکتے تو انہیں ظہر کے بعد پڑھا کرتے تھے۔ [واخرجه ايضاً الترمذی وحسنه]

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے مہمان بنے تو میں نے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ ظہر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ جب سورج ڈھل جاتا ہے تو آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور ظہر تک ان میں سے کوئی دروازہ بند نہیں ہوتا' اس لیے میں چاہتا ہوں کہ اس گھڑی میں میرے لیے خیر کا کوئی عمل اوپر چلا جائے۔[اخرجه الطبرانی فی الكبير والاوسط كذا فی الترغيب ۱/ ۳۶۴ والكنز ۴/ ۱۸۹]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھتے تھے۔ چار رکعت کے درمیان بیٹھ کر التحیات پڑھتے اور اس میں

((السلام علینا و علیٰ عباد اللہ الصالحین))

کہہ کر مقرب فرشتوں اور مسلمانوں اور مومنوں پر سلام بھیجتے۔

[اخرجه الترمذی ١/ ٥٨ و حسنه]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے دو رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔

[اخرجه ابو داؤد و اسناده صحیح کما فی الریاض صفحه ٣١٩ و اخرجه ابو یعلی و الطبرانی فی الکبیر و الاوسط عن میمونة رضی اللہ عنہا مثل حدیث علی کما فی المجمع ٢/ ٢٢١]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا مؤکدہ سنتوں کا اہتمام کرنا

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فجر سے پہلے کی سنتوں کے بارے میں فرمایا کہ یہ دو رکعتیں مجھے سرخ اونٹوں سے زیادہ پسند ہیں۔ [اخرجه ابن ابی شیبة عن سعید بن جبیر کذا فی الکنز ٤/ ٢٠١]

حضرت عبدالرحمٰن بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ وہ ظہر سے پہلے نماز پڑھ رہے تھے۔ میں نے پوچھا یہ کونسی نماز ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ نماز تہجد کی نماز کی طرح شمار ہوتی ہے۔

[اخرجه ابن جریر کذا فی الکنز ٤/ ١٨٩]

حضرت عبداللہ بن عتبہؒ کہتے ہیں کہ میں نے ظہر سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کے گھر میں چار رکعت نماز پڑھی۔ [عند ابن ابی شیبة کذا فی الکنز ٤/ ١٨٩]

حضرت حذیفہ بن اسید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ جب زوال کا وقت ہو جاتا تو حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ چار رکعت نماز بہت لمبی پڑھتے۔ میں نے ان سے ان رکعتوں کے بارے میں پوچھا تو فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ رکعتیں پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ آگے حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ جیسی حدیث ذکر کی ہے۔ [اخرجه ابن ابی شیبة کذا فی الکنز ٤/ ١٨٩]

حضرت عبداللہ بن یزید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے سب سے زیادہ تعلق رکھنے والے ایک آدمی نے مجھے بتایا کہ جب سورج ڈھل جاتا تو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کھڑے ہو کر چار رکعت نماز پڑھتے اور ان میں (سو سے زیادہ آیتوں والی) مئین سورتوں میں سے دو سورتیں پڑھتے پھر جب مؤذن اذان دیتا تو پورے کپڑے پہنتے اور نماز کے لیے چلے

جاتے۔[اخرجه الطبرانی فی الکبیر قال الهیثمی ۲/ ۲۲۱ و فیه راو لم یسم]

حضرت اسودؒ حضرت مرہ اور حضرت مسروق رحمۃ اللہ علیہم کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا دن کی نمازوں میں سے صرف ظہر کی نماز سے پہلے کی چار رکعتیں رات کی تہجد کے برابر ہیں اور دن کی تمام نمازوں میں سے صرف ان چار رکعتوں کو ایسی فضیلت ہے جیسے نماز باجماعت کو اکیلے کی نماز پر۔[عند الطبرانی فی الکبیر ایضاً قال الهیثمی ۲/ ۲۲۱ و فیه بشیر بن الولید الکندی و ثقه جماعة و فیه کلام و بقیة رجال رجال الصحیح۔ انتهی وقال المنذریؒ فی ترغیبه ۱/ ۳۶۵ وهو موقوف لا باس به]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم دن کی نمازوں میں سے صرف ظہر سے پہلے کی چار رکعتوں کو رات کی تہجد کے برابر سمجھتے تھے اور یہ کہتے تھے کہ یہ چار رکعت رات کی چار رکعت کے برابر ہیں۔[اخرجه ابن جریر کذا فی الکنز ۴/ ۱۸۹]

حضرت براء رضی اللہ عنہ ظہر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے بھی یہی روایت ہے۔[اخرجه ابن جریر کما فی الکنز ۴/ ۱۸۹]

جب سورج ڈھل جاتا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما مسجد میں جا کر ظہر سے پہلے بارہ رکعت نماز پڑھتے پھر بیٹھ جاتے۔ حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ظہر سے پہلے آٹھ رکعت اور ظہر کے بعد چار رکعت پڑھتے۔[اخرجه ابن جریر ایضاً کذا فی الکنز ۴/ ۱۸۹]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے تین کاموں کا حکم دیا۔ میں جب تک زندہ رہوں گا انہیں کبھی نہیں چھوڑوں گا ان میں سے ایک کام یہ ہے کہ میں عصر سے پہلے چار رکعت پڑھا کروں لہٰذا میں جب تک زندہ رہوں گا یہ رکعتیں ضرور پڑھا کروں گا۔[اخرجه ابن النجار]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ اس آدمی پر رحم فرمائے گا جو عصر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھے۔[عند ابن جریر کذا فی الکنز ۴/ ۱۹۱]

حضرت ابو فاختہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا مغرب اور عشاء کے درمیان والی نماز کا نام صلوٰۃ الغفلة ہے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا لیکن اب تم اس نماز کے بارے میں غفلت میں پڑ چکے ہو (کہ پڑھتے نہیں ہو)[اخرجه ابن ابی شیبة کذا فی الکنز ۴/ ۱۹۲]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا جو مغرب کے بعد چار رکعت نماز پڑھے وہ غزوے کے بعد

غزوہ کرنے والے کی طرح شمار ہوگا۔ [اخرجه ابن زنجویه کذا فی الکنز ۴/ ۱۹۳]

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا تہجد کی نماز کا اہتمام کرنا

حضرت عبداللہ بن ابی قیس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا تہجد کی نماز نہ چھوڑنا کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی تہجد کی نماز نہیں چھوڑا کرتے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب بیمار ہوتے یا تھکے ہوتے تو بیٹھ کر تہجد پڑھ لیتے۔ [اخرجه ابو داؤد و ابن خزیمة کذا فی الترغیب ۱/ ۴۰۱]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب:

﴿یٰاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا﴾ [سورۃ مزمل آیت ۱-۲]

"اے کپڑوں میں لپٹنے والے! رات کو (نماز میں) کھڑے رہا کرو مگر تھوڑی سی رات۔"

نازل ہوئی تو تہجد کی نماز ہم پر فرض ہوگئی اور ہم رات کو اتنی تہجد پڑھتے کہ ہمارے پاؤں سوج جاتے پھر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرما کر رخصت عنایت فرمادی:

﴿عَلِمَ اَنْ سَیَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى﴾ سے لے کر آخر تک۔

"اس کو یہ بھی معلوم ہے کہ بعض آدمی تم میں بیمار ہوں گے۔" (سورۃ مزمل آیت ۲۰)

(اس آیت کے نازل ہونے پر تہجد کی فرضیت ختم ہوگئی لیکن نفل نمازوں میں سب سے افضل ہونا باقی رہا)

[اخرجه البزار قال الهیثمی ۲/ ۲۵۱ و فیه علی بن زید و فیه کلام و قد وثق۔ انتهی]

حضرت سعد بن ہشام رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی بیوی کو طلاق دے دی اور پھر مدینہ منورہ گئے تاکہ وہاں کی اپنی ساری جائیداد بیچ کر گھوڑے اور اسلحہ خرید لیں اور مرتے دم تک روم والوں سے جہاد کرتے رہیں۔ راستہ میں ان کی اپنی قوم کے کچھ لوگوں سے ملاقات ہوئی جنہوں نے انہیں بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ان کی قوم کے کچھ آدمیوں نے بھی ایسا کرنے کا ارادہ کیا تھا لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا تھا کیا آپ لوگ میرے طریقے پر نہیں چلتے؟ اور انہیں ایسا کرنے

سے منع فرمادیا تھا۔ اس پر حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے اپنی بیوی سے رجوع کرلیا اوران لوگوں کو اپنے اس رجوع پر گواہ بنایا پھر ہمارے واپس واپس آئے اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے ہمیں بتایا کہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس گیا تھا اوران سے وتر کے بارے میں پوچھا تھا تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کیا میں تمہیں ایسا آدمی نہ بتاؤں جو تمام روئے زمین والوں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وتر کو سب سے زیادہ جاننے والا ہے؟ میں نے کہا ضرور بتائیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس جاؤ اوران سے پوچھو اوروہ جو جواب دیں وہ واپس آ کر مجھے بھی بتانا چنانچہ میں حضرت حکیم بن افلح رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور میں نے ان سے عرض کیا کہ وہ میرے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس چلیں۔ حضرت حکیم رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں میں تو ان کے قریب بھی نہیں جاؤں گا کیونکہ میں نے انہیں (حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کی) ان دو جماعتوں کے بارے میں کچھ فرمانے سے منع کیا تھا لیکن وہ نہ مانیں اوراس بارے میں بہت کچھ کر گذریں۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت حکیم رضی اللہ عنہ کو قسم دی تو وہ میرے ساتھ چل پڑے چنانچہ ہم دونوں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت حکیم رضی اللہ عنہ کو پہچان لیا اور فرمایا کیا تم حکیم ہو، حضرت حکیم رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا یہ تمہارے ساتھ کون ہے؟ حضرت حکیم رضی اللہ عنہ نے کہا یہ سعد بن ہشام ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا ان کے والد کون سے ہشام ہیں؟ حضرت حکیم رضی اللہ عنہ نے کہا وہ ابن عامر ہیں۔ اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عامر کے لیے دعائے رحمت کی اور فرمایا عامر تو بہت اچھے آدمی تھے پھر میں نے کہا: اے ام المومنین! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کے بارے میں آپ مجھے بتائیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم قرآن نہیں پڑھتے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں پڑھتا ہوں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق قرآن کے مطابق تھے۔ یہ جواب سن کر میں نے مجلس سے اٹھنے کا ارادہ کیا لیکن پھر خیال آیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے رات کے قیام کے بارے میں بھی پوچھ لوں تو میں نے عرض کیا اے ام المومنین! آپ مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے رات کے قیام کے بارے میں بھی بتائیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم سورۃ مزمل نہیں پڑھتے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں پڑھتا ہوں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اس سورۃ کے شروع میں اللہ تعالیٰ نے رات کا قیام فرض کیا تھا چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم سال بھر مسلسل رات کو اتنا

لمبا قیام کرتے رہے کہ ان کے پاؤں سوج گئے اور اللہ تعالیٰ نے بارہ مہینے تک اس سورۃ کی آخری آیت کو آسمان پر روکے رکھا پھر اللہ تعالیٰ نے آخر حصہ کو نازل فرما کر رات کے قیام میں تخفیف کر دی چنانچہ رات کا قیام پہلے فرض تھا پھر بعد میں نفل ہو گیا۔ یہ جواب سن کر میں نے اٹھنے کا ارادہ کیا لیکن پھر خیال آیا کہ حضور ﷺ کے وتر کے بارے میں بھی پوچھ لوں تو میں نے کہا اے ام المومنین! آپ مجھے حضور ﷺ کے وتر کے بارے میں بھی بتائیں۔ حضرت عائشہ ؓ نے فرمایا ہم حضور ﷺ کے لیے مسواک اور وضو کا پانی تیار کر کے رکھ دیتے تھے تو پھر رات کو جب اللہ آپ ﷺ کو اٹھاتے تو آپ ﷺ مسواک کر کے وضو کرتے پھر آٹھ رکعت پڑھتے اور ان میں صرف آٹھویں رکعت کے بعد بیٹھتے اور بیٹھ کر ذکر و دعا کرتے اور سلام پھیرے بغیر کھڑے ہو جاتے اور نویں رکعت پڑھتے اس کے بعد بیٹھ کر (التحیات میں) ذکر و دعا کرتے اور پھر اتنی آواز سے سلام پھیرتے جو ہمیں سنائی دیتا پھر سلام کے بعد بیٹھ کر دو رکعت نماز پڑھتے اس طرح اے میرے بیٹے! حضور ﷺ کی گیارہ رکعت ہو جاتیں پھر جب حضور ﷺ کی عمر ذرا زیادہ ہو گئی اور آپ ﷺ کا جسم بھاری ہو گیا تو آپ ﷺ سات رکعت پڑھ کر سلام پھیرتے اور پھر بیٹھ کر دو رکعت پڑھتے اے میرے بیٹے! اس طرح یہ کل نو رکعت ہو جاتیں۔ حضور ﷺ جب کوئی نماز شروع فرماتے تو آپ ﷺ کو یہ پسند تھا کہ اسے پابندی سے پڑھیں۔ اس لیے اگر نیند کی زیادتی یا درد یا کسی بیماری کی وجہ سے آپ ﷺ کا رات کا قیام رہ جاتا تو آپ ﷺ دن میں بارہ رکعت پڑھتے اور مجھے یہ معلوم نہیں ہے کہ حضور ﷺ نے کبھی ساری رات فجر تک قرآن پڑھا ہو یا رمضان کے علاوہ کسی مہینے کے سارے روزے رکھے ہوں۔ حضرت سعد ؓ کہتے ہیں کہ میں پھر حضرت ابن عباس ؓ کی خدمت میں گیا اور انہیں حضرت عائشہ ؓ کی ساری حدیث سنائی تو انہوں نے فرمایا کہ حضرت عائشہ ؓ نے ٹھیک فرمایا۔ اگر میرا ان کے ہاں آنا جانا ہوتا تو میں خود جا کر ان سے براہ راست یہ حدیث سنتا۔ [اخرجه الامام احمد فی مسنده و قد اخرجه مسلم فی صحیحه بنحوه فی التفسیر لابن کثیر ۴/ ۴۳۵]

حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں جب سورۃ مزمل کا شروع کا حصہ نازل ہوا تو صحابہ کرام ؓ رات کو اتنی نماز پڑھتے جتنی رمضان کے مہینے میں رات کو پڑھا کرتے تھے اور اس سورۃ کے شروع کے حصے کے اور آخری حصہ کے نازل ہونے میں ایک سال کا وقفہ تھا۔

[اخرجه ابن ابی شیبة کذا فی الکنز ۴/ ۲۸۱]

حضرت یحییٰ بن سعید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ رات کے شروع میں وتر پڑھ لیتے تھے اور پھر جب رات کو تہجد کے لیے اٹھتے تو دو دو رکعت نماز پڑھتے۔

[اخرجه ابن ابی شیبة کذا فی الکنز ۴/ ۲۷۹]

حضرت اسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جتنی دیر اللہ تعالیٰ چاہتے رات کو نماز پڑھتے رہتے۔ جب آدھی رات ہو جاتی تو اپنے گھر والوں کو نماز کے لیے اٹھاتے اور فرماتے نماز! اور یہ آیت پڑھتے: ﴿وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ﴾ سے لے کر ﴿وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى﴾ تک۔

"اور اپنے متعلقین کو (یعنی اہل خاندان کو یا مؤمنین کو) بھی نماز کا حکم کرتے رہئے اور خود بھی اس کے پابند رہئے ہم آپ سے (اور دوسروں سے) معاش (کموانا) نہیں چاہتے۔ معاش تو آپ کو ہم دیں گے اور بہتر انجام تو پرہیزگاری ہی کا ہے۔"

[سورۃ طه آیت ۱۳۲] [اخرجه مالك و البیهقی کذا فی منتخب الکنز ۴/ ۳۸۰]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ (کے انتقال کے بعد ان) کی ایک بیوی سے شادی کی اور شادی کے موقع پر انہوں نے کہا میں نے ان سے شادی مال اور اولاد کے شوق میں نہیں کی بلکہ اس وجہ سے کی ہے کہ وہ مجھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رات (کے معمولات) کے بارے میں بتائیں۔ چنانچہ شادی کے بعد ان سے پوچھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رات کی نماز کس طرح ہوتی تھی؟ انہوں نے کہا وہ عشاء کی نماز پڑھا کرتے اور ہمیں اس بات کا حکم دیتے کہ ان کے سر کے پاس پانی کا برتن رکھ کر ڈھک دیں (چنانچہ ہم ایسا کرتے) وہ رات کو اٹھتے اور پانی میں ہاتھ ڈال کر اسے اپنے چہرے اور ہاتھوں پر پھیرتے پھر اللہ کا ذکر کرتے (پھر سو جاتے) اس طرح بار بار اٹھتے اور اللہ کا کچھ ذکر کرتے یہاں تک کہ ان کی تہجد کی نماز کا وقت ہو جاتا۔ حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ (راوی) نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے پوچھا آپ کو یہ واقعہ کس نے سنایا؟ انہوں نے کہا حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی نے۔ حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ نے کہا وہ تو قابل اعتماد ہیں۔

[اخرجه الطبرانی و رجاله ثقات کما قال الهیثمی ۹/ ۴۳]

حضرت سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ آدھی رات کو نماز پڑھنا پسند کرتے۔ [اخرجه ابن سعد کذا فی الکنز ۴/ ۲۷۹]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما رات کو کافی دیر تک نماز پڑھتے پھر پوچھتے اے نافع! کیا رات کا آخر حصہ آ گیا؟ میں کہتا نہیں تو پھر نماز پڑھنے لگتے پھر کہتے اے نافع! کیا رات کا آخری حصہ آ گیا؟ میں کہتا جی جہاں۔ تو بیٹھ کر صبح صادق تک دعا و استغفار میں لگے رہتے۔[اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۱/ ۳۰۳ بسند جید کما فی الاصابة ۲/ ۳۴۹]

حضرت محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جب بھی رات کو اٹھتے تو نماز شروع کر دیتے۔[اخرجه ابو نعیم ایضاً ۱/ ۳۰۴]

حضرت ابوغالب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما مکہ میں ہمارے ہاں ٹھہرا کرتے اور رات کو تہجد پڑھا کرتے۔ ایک رات صبح صادق سے کچھ دیر پہلے مجھ سے فرمایا اے ابوغالب! کیا تم کھڑے ہو کر نماز نہیں پڑھتے؟ کیا ہی اچھا ہو اگر تم تہائی قرآن پڑھ لو؟ میں نے کہا صبح ہونے والی ہے میں اتنی دیر میں تہائی قرآن کیسے پڑھ سکتا ہوں؟ انہوں نے فرمایا سورۃ اخلاص قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ تہائی قرآن کے برابر ہے۔[عند نعیم ایضاً]

حضرت علقمہ بن قیس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک رات گذاری۔ شروع رات میں وہ سو گئے پھر کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگے اور قرآن ترتیل سے ایسے ٹھہر ٹھہر کر پڑھ رہے تھے جیسے کہ محلہ کی مسجد میں امام پڑھتا ہے اور گانے جیسی آواز نہ تھی اور اتنی اونچی آواز سے پڑھ رہے تھے کہ آس پاس والے سن لیں اور آواز کو گلے میں گھما نہیں رہے تھے۔ جب صبح صادق میں اتنا وقت رہ گیا جتنا مغرب کی اذان سے لے کر نماز مغرب کے ختم ہونے تک کا ہوتا ہے تو پھر انہوں نے وتر پڑھے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۲/ ۲۶۶ رواه الطبرانی فی الکبیر و رجاله رجال الصحیح- انتهی]

حضرت طارق بن شہاب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے ہاں ایک رات یہ دیکھنے کے لیے گذاری کہ وہ رات کو عبادت میں کتنی محنت کرتے ہیں تو یہی دیکھا کہ انہوں نے رات کے آخری حصے میں تہجد کی نماز پڑھی اور جیسا ان کے بارے میں گمان تھا ویسا نظر نہ آیا۔ آخر میں نے یہ بات خود ان سے ذکر کی تو فرمانے لگے کہ ان پانچ نمازوں کی پابندی کرو کیونکہ یہ پانچ نمازیں ان چھوٹے موٹے زخموں (یعنی صغیرہ گناہوں) کو مٹا دیتی ہیں بشرطیکہ کوئی جان لیوا زخم (یعنی گناہ کبیرہ) نہ ہو۔ جب لوگ عشاء کی نماز پڑھ لیتے ہیں تو تین حصوں میں تقسیم ہو جاتے

ہیں کچھ لوگ تو وہ ہیں جن کے لیے یہ رات وبال ہے رحمت نہیں اور کچھ لوگ وہ ہیں جن کے لیے رحمت ہے وبال نہیں اور کچھ لوگ وہ ہیں جن کے لیے نہ وبال ہے نہ رحمت جو لوگ رات کی تاریکی اور لوگوں کی غفلت کو غنیمت سمجھ کر بے دھڑک گناہوں میں لگ جاتے ہیں' ان کے لیے یہ رات وبال ہے رحمت نہیں اور جن کے لیے یہ رات رحمت ہے وبال نہیں یہ وہ لوگ ہیں جو رات کی تاریکی اور لوگوں کی غفلت کو غنیمت سمجھ کر کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگ جاتے ہیں۔ یہ رات ان کے لیے رحمت ہے وبال نہیں اور جن کے لیے نہ رحمت ہے اور نہ وبال یہ وہ لوگ ہیں جو عشاء پڑھ کر سو جاتے ہیں ان کے لیے نہ رحمت ہے اور نہ وبال۔ تم تیز رفتاری سے بچو اور میانہ روی اختیار کرو اور جتنا کرو اسے پابندی سے کرو۔ [اخرجه الطبرانی قال المنذری فی ترغیبه ۱/ ۴۰۱ رواه الطبرانی فی الکبیر موقوفا باسناد لا باس به و رفعه جماعة۔ انتهٰی]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا سورج نکلنے سے لے کر زوال تک کے وقت کے درمیان نوافل کا اہتمام کرنا

حضرت ام ہانی فاختہ بنت ابی طالب رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں فتح مکہ کے موقع پر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت غسل فرما رہے تھے۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم غسل سے فارغ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ رکعت نماز پڑھی اور یہ چاشت کا وقت تھا۔

[اخرجه الشیخان کذا فی الریاض ۴۲۴]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کے وقت چار رکعت پڑھا کرتے تھے اور کبھی اس سے زیادہ بھی پڑھتے۔ [اخرجه مسلم کذا فی الریاض]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو چاشت کی چھ رکعت نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ اس کے بعد میں نے یہ رکعتیں کبھی نہیں چھوڑیں۔

[اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۲/ ۲۳۷ و فیه سعد بن مسلم الاموی ضعفه

البخاری و ابن معین و جماعة و ذکره ابن حبان فی الثقات و قال یخطی]

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے دن میرے پاس تشریف لائے اور چاشت کی چھ رکعت نماز پڑھی۔

[ھکذا اخرجه الطبرانی فی الکبیر والاوسط باسناد حسن کما قال الھیثمی ۲/ ۲۳۸]

حضرت عبداللہ ابی اوفی رضی اللہ عنہ نے چاشت کی دو رکعت نماز پڑھی تو ان کی بیوی نے ان سے کہا آپ نے تو دو رکعت نماز پڑھی ہے۔ انہوں نے فرمایا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فتح کی بشارت ملی تھی۔ اس وقت بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چاشت کی دو رکعت نماز پڑھی تھی اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ابوجہل کے سر کی بشارت ملی تھی اس وقت بھی دو رکعت نماز پڑھی تھی۔ [اخرجه البزار قال الھیثمی ۲/ ۲۳۸ رواه البزار و الطبرانی فی الکبیر ببعضه و فیه شعثاء ولم اجدمن و ثقھا ولاجرحھا وروی ابن ماجة الصلوة حین بشر براس ابی جھل فقل انتھی]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب پڑھتے پڑھتے میں اس آیت پر گذرا کرتا:

﴿بِالْعَشِيِّ وَالْإِشْرَاقِ﴾ [سورة ص آیت ۱۸]

"شام اور صبح تسبیح کیا کریں۔"

تو مجھے پتہ نہیں چلتا تھا کہ اس کا کیا مطلب ہے؟ یہاں تک کہ حضرت ام ہانی بنت ابی طالب رضی اللہ عنہا نے مجھے بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس آئے اور ایک پیالہ میں وضو کا پانی منگوایا۔ میں دیکھ رہی تھی کہ اس پیالے میں آٹے کا اثر تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا اور پھر چاشت کی نماز پڑھی پھر فرمایا اے ام ہانی! یہ اشراق کی نماز ہے۔

[اخرجه الطبرانی فی الکبیر قال الھیثمی ۲/ ۲۳۸ و فیه حجاج بن نصیر ضعفه ابن المدینی و جماعة و وثقه ابن معین و ابن حبان وھو فی الصحیح بغیر سیاقه۔ انتھی]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر بھیجا وہ بہت سا مال غنیمت لے کر بہت ہی جلد واپس آ گیا۔ ایک آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم نے ایسا لشکر کبھی نہیں دیکھا جو اس سے زیادہ جلدی واپس آ گیا ہو اور اس سے زیادہ مال غنیمت لے کر آیا ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں تمہیں اس سے جلدی واپس آنے والا اور اس سے زیادہ مال غنیمت حاصل کرنے والا آدمی نہ بتاؤں۔ یہ وہ آدمی ہے جو اچھی طرح سے وضو کرلے پھر مسجد میں جا کر صبح کی نماز پڑھے تو

وہ آدمی بہت زیادہ مال غنیمت لے کر بہت جلد واپس آ گیا ہے۔[اخرجه ابو يعلى قال المنذرى فى الترغيب ۲/ ۴۲۸ رواه ابو يعلى و رجال اسناده رجال الصحيح و البزار و ابن حبان فى صحيحه و بين البزار فى رواية ان الرجل ابوبكر رضی اللہ عنہ و قدروى هذا الحديث الترمذى فى الدعوات من جامعه من حديث عمر رضی اللہ عنہ انتهى و اخرجه ايضاً احمد من رواية ابن لهيعة و الطبرانى باسناد جيد عن عبدالله بن عمرو رضی اللہ عنہما كما فى الترغيب ۱/ ۴۲۷]

حضرت عطاء ابو محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مسجد میں چاشت کی نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔[اخرجه الطبرانى فى جزء من اسمه عطاء كذا فى الكنز ۴/ ۲۸۱]

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما ایک دن چاشت کی نماز پڑھتے اور دس دن چھوڑ دیتے۔[اخرجه ابن جرير كذا فى الكنز ۴/ ۲۸۲]

حضرت عائشہ بنت سعد رحمۃ اللہ علیہا کہتی ہیں حضرت سعد رضی اللہ عنہ چاشت کی آٹھ رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔[اخرجه ابن جرير كذا فى الكنز ۴/ ۲۸۳]

## ظہر اور عصر کے درمیان نوافل کا اہتمام

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ چاشت کی نماز نہیں پڑھتے تھے بلکہ ظہر و عصر کے درمیان نفل پڑھتے تھے اور رات کو بڑی لمبی تہجد پڑھتے۔

[اخرجه الطبرانى فى الكبير قال الهيثمى ۲/ ۵۸ و فيه رجل لم يسم]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ظہر سے عصر تک نماز پڑھتے تھے۔

[اخرجه ابو نعيم فى الحلية ۱/ ۳۰۴]

## مغرب اور عشاء کے درمیان نوافل کا اہتمام

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مغرب کی نماز پڑھی پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم عشاء تک نماز پڑھتے رہے۔

[اخرجه النسائى باسناد جيد كذافى الترغيب ۱/ ۳۶۹]

حضرت محمد بن عمار بن یاسر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کو مغرب

کے بعد چھ رکعت نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اپنے محبوب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مغرب کے بعد چھ رکعت نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو مغرب کے بعد چھ رکعت نماز پڑھے گا اس کے تمام گناہ معاف کر دیئے جائیں گے چاہے وہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔

[اخرجه الطبرانی فی الثلاثة قال الطبرانی تفرد به صالح بن قطن البخاری و قال المنذری فی ترغيبه ۱/ ۳۶۸ وصالح هذا لا يحضرنی الان فيه جرح ولا تعديل]

حضرت عبدالرحمٰن بن یزید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک وقت ایسا ہے جس میں جب بھی میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس گیا انہیں نماز پڑھتے ہوئے ہی پایا اور وہ ہے مغرب اور عشاء کے درمیان کا وقت۔ میں نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا ایک وقت ایسا ہے جس میں جب بھی میں آپ کے پاس آتا ہوں تو آپ کو نماز پڑھتے ہوئے پاتا ہوں۔ انہوں نے فرمایا کہ یہ فرصت کا وقت ہے یا یہ غفلت کی گھڑی ہے اس وقت لوگ اپنے کھانے پینے وغیرہ میں لگ جاتے ہیں اور اللہ سے غافل ہو جاتے ہیں اس لیے میں غفلت کی اس گھڑی میں عبادت کرتا ہوں۔ [اخرجه الطبرانی فی الكبير قال الهيثمی ۲/ ۲۳۰ و فيه ليث بن ابی سليم و فيه كلام]

حضرت اسود بن یزید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا غفلت کی گھڑی یعنی مغرب اور عشاء کے درمیان نفل نماز پڑھنا بہترین عمل ہے۔

[عند الطبرانی ايضاً قال الهيثمی ۲/ ۲۳۰ و فيه جابر الجعفی و فيه كلام كثير]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں فرشتے ان لوگوں کو گھیر لیتے ہیں جو مغرب اور عشاء کے درمیان نفل پڑھتے ہیں اور یہ اوابین کی نماز ہے۔ [اخرجه ابن زنجويه كذا فی الكنز ۴/ ۱۹۳]

## گھر میں داخل ہوتے وقت اور گھر سے نکلتے وقت نوافل کا اہتمام

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ (کے بعد ان) کی بیوی سے شادی کی۔ اس نے ان کی بیوی سے ان کے کسی خاص عمل کے بارے میں پوچھا۔ اس نے کہا وہ جب بھی گھر سے باہر جانے کا ارادہ کرتے تو دو رکعت نماز پڑھتے اور جب بھی گھر میں داخل ہوتے تو بھی دو رکعت نماز پڑھتے اپنے اس معمول کو کبھی نہیں

چھوڑتے تھے۔[اخرجه ابن المبارك فی الزهد بسند صحیح كذا فی الاصابة ۲/ ۳۰۶]

# تراویح کی نماز

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں رات کو تراویح پڑھنے کی ترغیب دیتے تھے لیکن اس کے واجب ہونے کا حکم نہیں دیتے تھے چنانچہ فرماتے تھے جو رمضان کی راتوں میں تراویح ایمان و یقین کے ساتھ ثواب حاصل کرنے کے شوق میں پڑھے گا اس کے گذشتہ تمام گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔[اخرجه مسلم كذا فی الریاض]

ایک روایت میں یہ ہے کہ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا اور وہ سلسلہ یونہی چلتا رہا اور پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے شروع زمانے میں یہ سلسلہ اسی طرح چلتا رہا۔[ذكره فی جمع الفوائد عن الستة]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ رمضان میں باہر تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا کہ کچھ لوگ مسجد کے ایک کونے میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا وہ لوگ کون ہیں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا ان میں قرآن کا حافظ کوئی نہیں ہے اس لیے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ انہیں نماز پڑھا رہے ہیں اور یہ ان کے پیچھے پڑھ رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انہوں نے ٹھیک کیا اور ان کا یہ کام بہت اچھا ہے۔

[اخرجه ابو داؤد باسناد ضعیف كذا فی جمع الفوائد]

حضرت عبدالرحمن بن عبد قاری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں رمضان کی ایک رات میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ مسجد میں گیا لوگ مختلف ٹولیوں میں بٹے ہوئے تھے کوئی اپنی نماز پڑھ رہا تھا اور ایک جماعت اس کے ساتھ پڑھ رہی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میرا خیال یہ ہو رہا ہے کہ اگر میں ان سب کو ایک حافظ قرآن کے پیچھے کھڑا کر دوں تو یہ زیادہ بہتر رہے گا پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کا پختہ ارادہ کر لیا اور ان سب کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے پیچھے جمع کر دیا پھر میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ دوسری رات پھر گیا لوگ اپنے قاری (حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ) کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ بہت اچھی بدعت ہے لیکن تم شروع رات میں تو تراویح پڑھتے ہو اور آخر رات میں تہجد چھوڑ کر سو جاتے ہو۔ میرے نزدیک تہجد تراویح سے افضل

ہے۔[اخرجه مالك و البخاری و ابن خزیمة وغیرهم كذا فی الكنز و جمع الفوائد]

حضرت نوفل بن ایاس ہذلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم لوگ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانے میں رمضان میں مختلف جماعتوں میں تراویح پڑھا کرتے تھے ایک جماعت یہاں تراویح پڑھ رہی ہوتی اور ایک وہاں۔ جس امام کی آواز زیادہ اچھی ہوتی لوگ اس کی طرف زیادہ چلے جاتے۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے خیال میں لوگوں نے قرآن کو گانے کی چیز بنالیا ہے۔ غور سے سنو اللہ کی قسم! میرا بس چلا تو اس صورت حال کو ضرور بدل دوں گا چنانچہ تین ہی دن کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو حکم دیا اور انہوں نے تمام لوگوں کو اکٹھا کر کے تراویح کی نماز پڑھائی پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آخری صف میں کھڑے ہو کر فرمایا۔ ہے تو یہ (تراویح کا ایک جماعت بن کر پڑھنا) بدعت لیکن ہے بہت عمدہ۔ [اخرجه ابن سعد ۵/ ۵۹]

حضرت ابواسحٰق ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ رمضان کی پہلی رات میں باہر تشریف لائے تو دیکھا کہ قندیلیں روشن ہیں اور اللہ کی کتاب پڑھی جارہی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے ابن خطاب! جیسے تم نے اللہ کی مسجدوں کو قرآن سے منور کیا ہے ایسے ہی اللہ تعالیٰ تمہاری قبر کو منور فرمائے۔

[اخرجه ابن شاهین كذا فی الكنز ۴/ ۲۸۴ واخرجه الخطیب فی امالیه عن ابی اسحق الهمدانی و ابن عساكر عن اسماعیل بن زیاد بمعناه مختصراً كما فی منتخب الكنز ۴/ ۲۸۷]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے رمضان میں تراویح کو ایک بڑی جماعت میں پڑھنے کا سلسلہ شروع کیا اور مردوں کے لیے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو امام مقرر کیا اور عورتوں کے لیے حضرت سلیمان بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ کو۔

[اخرجه الفریابی و البیهقی كذا فی الكنز ۴/ ۲۸۳]

حضرت عمر بن عبداللہ عنسی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابی بن کعب اور حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہما نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جگہ کھڑے ہو کر مردوں کو تراویح کی نماز باری باری پڑھایا کرتے تھے اور حضرت سلیمان بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ مسجد کے صحن میں عورتوں کو تراویح پڑھایا کرتے تھے۔ جب حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو انہوں نے مردوں عورتوں سب کے لیے ایک ہی امام مقرر کر دیا یعنی حضرت سلیمان بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ کو اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے فرمانے پر تراویح کے بعد عورتوں کو

روک لیا جاتا۔ جب وہ چلے جاتے پھر انہیں چھوڑا جاتا۔ [اخرجه ابن سعد ۵/ ۲۶]

حضرت عرفجہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ لوگوں کو رمضان میں تراویح پڑھنے کا حکم دیتے اور مردوں کے لیے ایک امام مقرر کرتے اور عورتوں کے لیے دوسرا چنانچہ میں عورتوں کا امام ہوا کرتا۔ [اخرجه البیهقی کذا فی الکنز ۴/ ۲۸۴]

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ! آج رات مجھ سے ایک کام ہو گیا اور یہ واقعہ رمضان کا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے ابی! کیا ہوا؟ انہوں نے عرض کیا میرے گھر میں چند عورتیں تھیں ان عورتوں نے کہا ہم نے قرآن نہیں پڑھا' ہم آپ کے پیچھے تراویح کی نماز پڑھیں گی چنانچہ میں نے انہیں آٹھ رکعت نماز پڑھائی اور وتر بھی پڑھائے۔ حضور ﷺ نے اس پر کچھ نہ فرمایا اس طرح آپ کی رضامندی کی بناء پر یہ سنت ہوئی۔

[اخرجه ابو یعلی قال الهیثمی ۲/ ۷۴ رواه ابو یعلی و الطبرانی بنحوه فی الاوسط و اسناده حسن.]

## صلوٰۃ التوبہ

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک دن صبح کے وقت حضور ﷺ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو بلا کر فرمایا اے بلال! تم کس عمل کی وجہ سے مجھ سے پہلے جنت میں چلے گئے؟ آج رات میں جنت میں داخل ہوا تو میں نے اپنے آگے تمہارے چلنے کی آہٹ سنی۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! جب بھی مجھ سے گناہ ہو جاتا ہے تو میں فوراً دو رکعت صلوٰۃ التوبہ پڑھتا ہوں اور جب بھی میرا وضو ٹوٹتا ہے تو میں اسی وقت فوراً وضو کر کے دو رکعت نفل (تحیۃ الوضو) پڑھتا ہوں۔

[اخرجه ابن خزیمة فی صحیحه عن عبدالله بن بریدة کذا فی الترغیب ۱/ ۴۳۷]

## صلوٰۃ الحاجہ

حضرت ثمامہ بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کے باغ کا مالی سخت گرمی کے زمانے میں ان کے پاس آیا اور ان سے موسم کی خشکی اور بارش نہ ہونے کی شکایت کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے پانی منگوا کر وضو کیا اور نماز پڑھی پھر مالی سے کہا کیا تمہیں کوئی بادل آسمان

میں نظر آ رہا ہے؟ اس نے کہا کوئی نظر نہیں آ رہا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اندر جا کر پھر نماز پڑھی پھر اسے کہا۔ اس طرح تین چار مرتبہ ہوا۔ تیسری یا چوتھی مرتبہ اس مالی کو دیکھنے کو کہا تو اس نے کہا پرندے کے پر جتنا بادل نظر آ رہا ہے۔ حضرت انس نماز پڑھتے رہے اور دعا مانگتے رہے یہاں تک کہ باغ کے ذمہ دار نے اندر جا کر ان کو بتایا کہ آسمان پر بادل چھا گئے اور بارش ہو چکی ہے تو اس سے فرمایا جو گھوڑا البشر بن شغاف نے بھیجا ہے۔ اس پر سوار ہو کر جاؤ اور دیکھو بارش کہاں تک ہوئی؟ چنانچہ وہ دیکھ کر آیا اور اس نے بتایا کہ بارش مسیرین کے محلات اور غضبان کے محل سے آگے نہیں ہوئی (یعنی حضرت انس رضی اللہ عنہ کے باغات میں ہی ہوئی ہے اس سے آگے نہیں ہوئی)

[اخرجه ابن سعد ۷/ ۲۱]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مجھے ایک دفعہ بہت زیادہ درد ہوا۔ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا (اور اپنی تکلیف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتائی) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اپنی جگہ بٹھایا اور خود کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگے اور اپنے کپڑے کا ایک کنارہ میرے اوپر ڈال دیا پھر فرمایا اے ابن ابی طالب! کوئی بات نہیں تم ٹھیک ہو جاؤ گے۔ میں نے اللہ سے اپنے لیے جو چیز بھی مانگی وہی میں نے تمہارے لیے بھی مانگی اور اللہ سے میں نے جو چیز بھی مانگی وہ اللہ نے مجھے ضرور عطا فرمائی البتہ مجھے یہ کہا گیا کہ تمہارے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں وہاں سے کھڑا ہوا تو سارا درد ختم ہو چکا تھا اور ایسے لگ رہا تھا کہ جیسے مجھے کوئی تکلیف ہی نہ ہو۔

[اخرجه ابن ابی عاصم و ابن جریر و صححه و الطبرانی فی الاوسط و ابن شاهین فی السنة كذا فی المنتخب ۵/ ۴۳]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی کی کنیت ابو معلق تھی اور وہ تاجر تھے۔ اپنے اور دوسروں کے مال سے تجارت کیا کرتے تھے اور وہ بہت زیادہ عبادت گذار اور پرہیزگار تھے ایک مرتبہ وہ سفر میں گئے۔ انہیں راستہ میں ایک ہتھیاروں سے مسلح ڈاکو ملا۔ اس نے کہا اپنا سارا سامان یہاں رکھ دو میں تمہیں قتل کروں گا۔ اس صحابی نے کہا تم نے مال لینا ہے وہ لے لو۔ ڈاکو نے کہا نہیں میں تو تمہارا خون بہانا چاہتا ہوں۔ اس صحابی نے کہا مجھے ذرا مہلت دو میں نماز پڑھ لوں۔ اس نے کہا جتنی پڑھنی ہے پڑھ لو چنانچہ انہوں نے وضو کر کے نماز پڑھی اور یہ دعا تین مرتبہ مانگی:

((یَا وَدُوْدُ یَاذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَافَعَّالاً لِّمَایُرِیْدُ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ الَّتِیْ لَا تَرَامُ وَمُلْكِكَ الَّذِیْ لَا یُضَامُ وَبِنُوْرِكَ الَّذِیْ مَلَا اَرْكَانَ عَرْشِكَ اَنْ تَكْفِیَنِیْ شَرَّ هٰذَا اللِّصِّ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ))

تو اچانک ایک گھوڑے سوار نمودار ہوا جس کے ہاتھ میں ایک نیزہ تھا جسے اٹھا کر اس نے اپنے گھوڑے کے کانوں کے درمیان بلند کیا ہوا تھا۔ اس نے اس ڈاکو کو نیزہ مار کر قتل کر دیا پھر وہ اس تاجر کی طرف متوجہ ہوا۔ تاجر نے پوچھا تم کون ہو؟ اللہ نے تمہارے ذریعہ سے میری مدد فرمائی ہے۔ اس نے کہا میں چوتھے آسمان کا فرشتہ ہوں۔ جب آپ نے (پہلی مرتبہ) دعا کی تو میں نے آسمان کے دروازوں کی کھڑکھڑاہٹ سنی جب آپ نے دوبارہ دعا کی تو میں نے آسمان والوں کی چیخ و پکار سنی پھر آپ نے تیسری مرتبہ دعا کی تو کسی نے کہا یہ ایک مصیبت زدہ کی دعا ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کیا کہ اس ڈاکو کو قتل کرنے کا کام میرے ذمہ کر دیں پھر اس فرشتے نے کہا آپ کو خوشخبری ہو کہ جو آدمی بھی وضو کر کے چار رکعت نماز پڑھے اور پھر یہ دعا مانگے اس کی دعا ضرور قبول ہوگی چاہے وہ مصیبت زدہ ہو یا نہ ہو۔

[اخرجه ابن ابی الدنیا فی کتاب مجاب الدعوة واخرجه ابو موسیٰ فی کتاب الوظائف بتمامه کذا فی الاصابة ۴/ ۱۸۲]



حضور ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس طرح علم الٰہی حاصل کرنے کا شوق رکھتے تھے اور دوسروں کو اس کی ترغیب دیتے تھے اور علم الٰہی میں جو ایمان و عمل ہیں ان کو کس طرح خود سیکھتے اور دوسروں کو سکھاتے تھے اور سفر و حضر' خوشحالی اور بدحالی ہر حال میں کس طرح علم الٰہی کے سیکھنے سکھانے میں لگتے تھے اور کس طرح مدینہ منورہ علیٰ صاحبہا الف الف صلوٰۃ وتحیہ میں آنے والے مہمانوں کو سکھانے کا اہتمام کرتے تھے اور کس طرح علم' جہاد اور کمائی ان تینوں کاموں کو جمع کرتے تھے اور مختلف شہروں میں علم پھیلانے کے لیے آدمیوں کو بھیجا کرتے تھے اور کس طرح اپنے اندر ان صفات کے پیدا کرنے کا اہتمام کرتے تھے جن کی وجہ سے علم اللہ کے ہاں قبول ہوتا ہے۔

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم کی ترغیب دینا

حضرت صفوان بن عسال مرادی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت اپنی دھاری دار سرخ چادر پر تکیہ لگا کر بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں علم حاصل کرنے آیا ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خوش آمدید ہو طالب علم کو۔ طالب علم کو فرشتے اپنے پروں سے گھیر لیتے ہیں اور پھر ایک دوسرے پر سوار ہوتے رہتے ہیں یہاں تک کہ وہ آسمان دنیا تک پہنچ جاتے ہیں اور وہ اس علم سے محبت کی وجہ سے ایسا کرتے ہیں جسے یہ طالب علم حاصل کر رہا ہے۔ [اخرجه احمد والطبرانی باسناد جید و اللفظ له و ابن حبان فی صحیحه و الحاکم وقال صحیح الاسناد کذا فی الترغیب ۱/ ۵۹]

حضرت قبیصہ بن مخارق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیوں آئے ہو؟ میں نے عرض کیا میری عمر زیادہ ہوگئی ہے میری ہڈیاں کمزور ہوگئی ہیں یعنی میں بوڑھا ہو گیا ہوں۔ میں آپ کی خدمت میں اس لیے حاضر ہوا ہوں تا کہ آپ مجھے وہ چیز سکھائیں جس سے اللہ تعالیٰ مجھے نفع دے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم جس پتھر، درخت اور ڈھیلے کے پاس سے گزرے ہو اس نے تمہارے لیے دعائے مغفرت کی ہے اے قبیصہ! صبح کی نماز کے بعد تین دفعہ

((سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ))

کہو اس سے تم اندھے پن، کوڑھی پن اور فالج سے محفوظ رہو گے۔ اے قبیصہ! یہ دعا بھی پڑھا کرو:

((اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِمَّا عِنْدَكَ وَاَفِضْ عَلَیَّ مِنْ فَضْلِكَ وَانْشُرْ عَلَیَّ مِنْ رَّحْمَتِكَ وَاَنْزِلْ عَلَیَّ مِنْ بَرَكَاتِكَ))

اے اللہ! میں ان نعمتوں میں سے مانگتا ہوں جو تیرے پاس ہیں اور اپنے فضل کی مجھ پر بارش کرا اور اپنی رحمت مجھ پر پھیلا دے اور اپنی برکت مجھ پر نازل کر دے۔

[اخرجه احمد کذا فی جمع الفوائد ۱/ ۲۱ قال المنذری و الهیثمی و فیه رجل لم یسم]

حضرت سخبرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ حضور ﷺ ایک مرتبہ بیان فرما رہے تھے آپ ﷺ کے پاس سے دو آدمی گزرے۔ حضور ﷺ نے ان سے فرمایا تم دونوں بیٹھ جاؤ تم خیر پر ہو۔ جب حضور ﷺ کھڑے ہوئے اور صحابہ رضی اللہ عنہم سب حضور ﷺ کے پاس سے ادھر ادھر چلے گئے تو ان دونوں نے کھڑے ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ! آپ نے ہم سے فرمایا تھا تم دونوں بیٹھ جاؤ تم خیر پر ہو یہ صرف ہم دونوں کے لیے ہے یا تمام لوگوں کے لیے ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا جو بندہ بھی علم حاصل کرتا ہے تو یہ علم کا حاصل کرنا اس کے پچھلے تمام گناہوں کا کفارہ بن جاتا ہے۔

[اخرجه الترمذی مختصراً والطبرانی فی الکبیر و اللفظ له کذا فی الترغیب ۱/ ۶۰]

حضرت ابو امامہ باہلی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ کے سامنے دو آدمیوں کا تذکرہ ہوا جن میں سے ایک عابد تھا اور دوسرا عالم۔ حضور ﷺ نے فرمایا عالم کو عابد پر ایسی فضیلت حاصل ہے جیسی مجھے تمہارے ادنیٰ آدمی پر۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا جو آدمی لوگوں کو خیر سکھاتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر رحمت بھیجتے ہیں اور اللہ کے فرشتے اور تمام آسمانوں والے یہاں تک کہ چیونٹیاں اپنے بلوں میں اور مچھلیاں اس کے لیے دعائے رحمت کرتی ہیں۔ [اخرجه الترمذی]

دوسری روایت میں دو آدمیوں کا ذکر نہیں ہے البتہ یہ ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا عالم کو عابد پر ایسی فضیلت حاصل ہے جیسے مجھے تمہارے ادنیٰ آدمی پر پھر حضور ﷺ نے یہ آیت پڑھی:

﴿اِنَّمَا یَخْشَی اللّٰہَ مِنْ عِبَادِہِ الْعُلَمٰٓؤُا﴾ [سورۃ فاطر آیت ۲۸]

”خدا سے اس کے وہی بندے ڈرتے ہیں جو (اس کی عظمت کا) علم رکھتے ہیں۔“

اور آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا۔ [اخرجه الدارمی عن مکحول مرسلا]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضور ﷺ سے ان دو آدمیوں کے بارے میں پوچھا گیا جو بنی اسرائیل میں سے تھے ان میں سے ایک عالم تھا اور فرض نماز پڑھ کر بیٹھ جاتا اور لوگوں کو خیر کی باتیں سکھاتا رہتا اور دوسرا دن بھر روزہ رکھتا اور رات بھر عبادت کرتا۔ ان دونوں میں سے کون افضل ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا یہ عالم جو فرض نماز پڑھ کر بیٹھ جاتا تھا اور لوگوں کو خیر کی باتیں سکھاتا رہتا تھا اسے اس عابد پر جو دن بھر روزہ رکھتا تھا اور رات بھر عبادت کرتا تھا ایسی فضیلت حاصل ہے جیسے مجھے تمہارے ادنیٰ آدمی پر۔

[اخرجه الدارمی ایضاً مرسلاً کذا فی المشکوٰۃ ۲۸٬۶۲]

